مشت سے زائد کو پسند نہ کرتا تھا میرا اختلاف گنگوہی صاحب سے
اسپر بڑھ گیا کہ مولوی صاحب شفیع محشر صلی اللہ تعالی علیہ وسلم کے
عطائی علم غیب کے ہی سرے سے منکر تھے بلکہ ختم نبوت کی واضح آیت
کے بعد بھی چھ نبی اور ہونا مانتے تھے ہیں اس ضروریات دین کے انکار کا
تحمل نہ کر سکا میری اور مولوی صاحب کی سخت ان بن ہوگئی یہاں سے واپس
ہو کر میں مختلف جگہ گیا اسی فکر میں دوسرا ماہ تھا کہ میں نے غوث زماں حضرت
گنج مراد آبادی کا شہرہ سنا فوراً ایک کشش پیدا ہوئی شعبان ۱۳۰۳ھ میں
حاضر آیا ترمذی کا درس شروع تھا خوبیٔ قسمت اجازت کی شرکت ملی تیسرے ماہ
ترمذی شریف ختم ہو کر مسلم شریف شروع ہوئی چوتھے ماہ یہ ختم ہو کر بخاری
شریف شروع ہو کر شعبان ۱۳۰۴ھ کو ختم ہوئی عموماً جید علماء درس حضرت
سے لیا کرتے بعض علماء نے خواہش سند کی ایک دن میں نے بھی عرض کیا جس
منظور فرمایا میں منتظر رہا ماہ رمضان میں بھوپال جانے لگا تو پانچ رمضان
۱۳۰۴ھ کو بعد درس عصر مجھ کو سند حدیث سے سرفراز فرما کر ٹٹو کا انتظام کیا
ہر سحر کو رخصت کیا ۔ ۰ سب سے مقدم یہ تھا کہ شری تھانوی جی کو احمد یکی کا
نگوہ بھیجا ہوا خط شائع کر دینا تھا جس سے صداقت بہت کچھ واضح ہو جاتی ایسا
ضروری اقدام نہ کرنے سے اپنا دامن گندہ بنا ڈالا ہے دوسرے بس فوراً چلے گئے اور
مولانا گنج مراد آبادی سے جا کر سند لے لی ۔ ۰ یہ گیا شک اپنے جھوٹے ہونے کا خود
قرار کر لیتا ہے آٹومیٹکلی یہ ممکن ہی نہیں بعض علماء نے مولانا شاہ سلیمان صاحب
رحمانی پھلواروی نے نواب نورالحسن صاحب رحمانی بھوپالی نے حزب البحر اور مکی
صاحب کے سلسلۂ عرب کی سند حدیث لی جسکو نواب بھوپالی نے اپنے رسالے میں شائع
بھی کیا مولوی حکیم عظمت حسین موتی ہاری مولوی قاضی عابد علی رحمانی ہاری
عربی ادب مکی صاحب سے حاصل کیا ایسے نیز دوسرے معتقدین میں



ی کو نہ ہم ہو سکا نہ ڈاڑھی والوں کی مذمت ہی علم میں آسکی فقط گنگوہی
کا داڑھی منڈی دیکھنا صرف مطلب برآری کا فریب رہ جاتا ہے جس کے
میں مولانا گنج مراد آبادی کے امتیازات سے احساس کمتری پر کیچڑ اچھالنا
ے فیض سند و درس حدیث آگے بیان کروں گا یہاں یہ جملہ قابل غور ہے کہ
ا ہے بڑے بڑے عہدہ دار داڑھی منڈی مرید تھے ۔ ۰ قیام دیوبند سے اب
نانوتوی وگنگوہی وتھانوی وٹانڈوی حسین احمد وطیب جی صاحبان سے
ی نہ رکھنے والے مرید ہوتے رہے پھر بھی وہ بے ڈاڑھی والے ہیں جن کے چندے
ن مالی شرکت باہمی سے دیوبند اور بانیان دیوبند بڑھے پلے ہیں ستم یہ ہے کہ
علم افراد کی مالی امداد رگ وریشہ میں سرایت کئے ہے فرمایئے یہ آدے کا آدہ
ا ہوتے ہوئے بھی اس آرڈی ننس سے کیوں بری ہے ، دوسروں کیلئے ناجائز اپنے
جائز اسی کو کہتے ہیں ۔ شری تھانوی کے بھائی صاحب ، ہیٹ ۔ پتلون کوٹ سے
نہ اپنی بیگم کو سڑکوں بازاروں میں لیے پھریں شرعی گرفت سے مستثنیٰ رہیا تو یے علی
باہ مانگتی نظر آتی ہے ہزاروں ایسے اولوالعزم اولیا گذرے جن سے ڈاڑھی
ڈ والے مرید ہوئے فقط داڑھی نہ ہونے سے ان باکمال اولیاء نے ان کو محروم نہ کیا
داڑھی والے خدا کی طرف بڑھنا چاہیں عبادت وریاضت کرنا چاہیں تو خدا کے
ں ان کو ہر نیک اعمالی کی کھلی آزادی بخشتے رہے پھر وہ ہم گنگوہیہ کسی اعمال خیر
داڑھی نہ رکھنے والوں کو روکنے والا کہاں سے ہو سکتا ہے مشاہدہ ہے کہ مرید اسی
ٹا ہوتے ہیں کہ برائی ترک ہوں بھلائی حاصل ہوں تجربہ ہے کہ فیض و توجہات
کی ایسی کایا پلٹتی انسان سازی کرتی ہے جسکی مثال ہے نہ ہو سکتی ہے یقینی
داڑھی والے ہی بتا سکیں گے کہ ان کی رقوم سے کتنی محبت ان کے عطیات سے
جاتے ہیں کہ بدوں کی کسقدر ضرورت حضر جنہیں بلا داڑھی کو رہا کرتی ہے وصولیابی
ایک واڑھی والا چندہ دہندہ ہے تو دس بلا ڈاڑھی والے

رب کا پیارا۔" (۳۲۲) بَدِیْعُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ کا ترجمہ فرمایا کہ اے انوکھے بنانے والے زمین اور آسمان کے (۳۲۳) وَاَشْرَقَتِ الْاَرْضُ بِنُوْرِ رَبِّهَا کا ترجمہ فرمایا کہ جگمگا اٹھی دھرتی پالن ہار کی جوت سے۔ (۳۲۴) مَنْ کَانَ لِلّٰهِ کَانَ اللّٰهُ لَهٗ حدیث کا ترجمہ فرمایا جو ہر کو ہو بیٹھے وہ ہر کا ہو بیٹھے۔ ان تراجم سے اکثر وہ مستند علماء جو اس وقت حاضر ہوتے وجد میں آجاتے اور بہا ہے بحر العلوم مولانا عبدالباری صاحب فرنگی محلی پر تو کیفیت طاری ہو جایا کرتی تھی۔ (۳۲۵) اَلَا بِذِكْرِ اللّٰهِ تَطْمَئِنُّ الْقُلُوْبُ کا ترجمہ فرمایا کہ یاد رکھو من موہن کی یاد سے دل کو آرام ہو جاتا ہے (۳۲۶) اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ کا ترجمہ فرمایا کہ اللہ تعالیٰ کا وار اور پیار محمد صاحب پر اور ان کے بال بچوں پر۔ (۳۲۷) وَحَسُنَ اُولٰٓئِكَ رَفِيْقًا۔ کا ترجمہ فرمایا اور کیسا اچھا ساتھ ہے۔ (۳۲۸) حدیث اِنَّ عِبَادَ اللّٰهِ لَيْسُوْا بِالْمُتَنَعِّمِيْنَ کا ترجمہ فرمایا کہ بندۂ خدا آرام طلب نہیں ہوتے۔ (۳۲۹) يَضْرِبُوْنَ مَشَارِقَ الْاَرْضِ وَمَغَارِبَهَا الخ حدیث کا ترجمہ فرمایا کہ مارے پھرتے تھے پورب اور پچھم کی چھٹی فرمایا۔ (۳۳۰) قرآن کا ترجمہ دعوت (۳۳۱) بہشت کا ترجمہ مہمان خانہ فرمایا۔ (۳۳۲) اثنائے درس حدیث حَتّٰى بَلَغَ مِنِّي الْجُهْدُ پر مولانا بابا نے فرمایا کہ چھاتی سے لگا کر دبانا یہ بھی اک توجہ ہے۔ (۳۳۳) سورۂ یوسف کلمہ لَوْلَا اَنْ تُفَنِّدُوْنِ کا ترجمہ فرمایا کہ اگر تم اسے بڑھبس نہ سمجھو۔ (۳۳۴) زیر آیت لَوْلَا اَنْ رَّاٰ بُرْهَانَ رَبِّهٖ فرمایا کہ حضرت یوسف علیہ السلام نے دیکھا کہ حضرت یعقوب علیہ السلام دانت میں انگلی دیئے ہیں پھر ارشاد فرمایا کہ سورہ یوسف فخر رحمۃ للعالمین صلی اللہ علیہ وسلم کی تسلی کے لئے ہے دیکھو نہ کہ امام حسین (۳۳۵) علیہ السلام کا گھر گھر نام ہے۔

## حضرت یوسف سے فیض

(۳۳۶) مولانا بابا نے فرمایا کہ جب ہم لڑکپن میں یوسف زلیخا پڑھتے تھے تو ہم کو حضرت یوسف علیہ السلام سے فیض آیا کرتا تھا۔

## ترجمہ قرآن

(۳۳۷) تحت آیات ذَهَبَ السَّيِّاٰتُ عَنِّيْ مولانا بابا نے فرمایا کہ دلدر دور ہو گئی پھر فرمایا کیسا ترجمہ ہوا سب نے حقیقت تسلیم کی (۳۳۸) مِنْ صَدِيْقٍ حَمِيْمٍ کا ترجمہ فرمایا ایسا دوست جس کا جی جلے۔ (۳۳۹) زیر آیت وَالْاَمْرُ يَوْمَئِذٍ لِّلّٰهِ مولانا بابا نے ارشاد فرمایا کہ بعض اولیاء اللہ نے فرمایا کہ اس دن جب امر خدا ہی کا ہوگا تو پھر ڈر کس کا ہے۔ پھر یہ پڑھا ؎

جہاں آفریں گر نہ یاری کند
کجا بندہ پرہیزگاری کند

(۳۴۰) زیر آیت مَا غَرَّكَ بِرَبِّكَ الْكَرِيْمِ (اے انسان تجھے کس چیز نے اپنے دیالو خدا سے غافل کر دیا) مولانا بابا نے ارشاد فرمایا کہ جب اللہ تعالیٰ ہم سے یہ کہے گا تو ہم عرض کریں گے یا رب غَرَّنِيْ كَرَمُكَ تیرے کرم کے سہارے غفلت ہوئی۔

## [illegible]

(۳۴۱) زیر آیت لِيَغْفِرَ لَكَ اللّٰهُ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِكَ وَمَا تَاَخَّرَ مولانا بابا نے ارشاد فرمایا کہ علماء نے لکھا ہے کہ اس سے وہ گناہ مراد ہے جو حضرت

تو مولانا بابا نے اصلاحاً فرمایا کہ حق تو اقتضیٰ ظاہر ہو عدہ اللہ سبحانی رفعدہ کہنے سے جو شبہ تھا وہ مرفوع ہو گیا۔

(۳۵۲) آپ کی قوت یادداشت زبردست تھی کہ کیسی ہی عبارت حدیث ہو سنتے ہی زبانی اصلاح فرماتے اور سند حدیث بھی سنا دیتے۔ چنانچہ ایک مرتبہ مولانا بابا نے فرمایا کہ اس حدیث کے الفاظ اللّٰھم اعنی نہیں ہیں بلکہ انا جلیسکم فقولوا اللھم اعنا علی ذکرک ہے۔ کسی صاحب نے عرض کیا کہ اول الذکر الفاظ بھی تو حدیث کے ہیں آپ نے فرمایا کہ تم کو اتنا بھی یاد نہیں وہ تو یہ حدیث ہے رب اعنی ولا تعن علی وانصرنی ولا تنصر علی۔ اللھم کہیں تھوڑا سنتے ہو کہ صاحب دم بخود رہ گئے۔

# بارہواں باب

## اتباع سنت

حضرت غوث زماں فرد دوراں مولانا شاہ فضل رحمٰن صاحب قدس سرہ کے اذکار و اشغال میں اگر کوئی چیز محبوب تر تھی تو وہ اتباع سنت اور اس پر عمل کامل ہے۔ ابواب موجودہ شاہد ہیں کہ سنت کا تو بڑا درجہ ہے مگر آپ سے مستحبات اور سنت بزرگان تک نہ چھوٹ سکیں۔ آپ کی عملی زندگی کو ممتاز کرنے والی یہی اتباع سنت و حسن اتقاء ہے۔

## کمال اتقا

(۳۵۳) علاوہ دیگر امور کے ان دو چیزوں پر نظر ڈالئے (۱) آپ نے کبھی کسی کپڑے کو خواہ وہ قیمتی ہو یا سادہ بلا دھلائے ہوئے زیب تن نہ فرمایا۔ اور کبھی دھوبی کے ہات کے دھلے ہونے پر التفات کی بلکہ مکرر اپنے طور پر بھی پھر دھو کر استعمال فرمایا۔ (۲) ہمیشہ مٹی کے برتن میں کھانا تناول فرمایا (۳۵۴) ایک مرتبہ مولوی تجمل حسین صاحب نائب کمالات دحجابی کو مٹی کے پیالے میں کھانا بھیجا گیا تو ان کو خلاف نفاست معلوم ہوا مولانا بابا نے کشف سے معلوم کر کے تجمل حسین صاحب کو بلا کر ارشاد کیا کہ بھئی امام شافعی علیہ الرحمہ کے نزدیک چینی کے برتن میں کھانا مکروہ ہے اس لئے ہم احتیاطاً نہیں کھاتے۔ غور کیا آپ نے اور فرق کو سمجھا کر جواز کیا ہے اور احتیاط کیا ہے حسن عملی کی اس سے زائد شان دار مثال اور کیا ہو گی کہ وہ عمل ہی نہ کیا جو کسی امام کے نزدیک بھی مکروہ ہو۔ کھانا تو اور بات ہے آپ نے کبھی شیشہ چینی۔ تام چینی المونیم کے برتنوں کو چھوا بھی نہیں۔

## غذا

(۳۵۵) مرغوب غذا آپ کی عام طور سے مونگ کی کھچڑی تھی۔ باجرہ کی روٹی و ماش کی دال بڑے ذوق سے کھاتے تھے کہ جو بیمار حاضر ہوتے ان کو بھی یہی باجرے کی روٹی و ماش کی دال کبھی آلو ملتے اور تریاق کا کام کرتی دوسری فصلوں میں موٹی روٹی جو یا جوار کی یا گندم کی نوش کرتے قلیل غذا فرماتے۔ (۳۵۶) اور ارشاد فرماتے کہ غذا کے دو ستوں کا کھانا تو مطبخ جبریل سے ہوا کرتا ہے۔

## انتہائے کفو علی

(۳۵۷) ایک مرتبہ ایک شخص کو آپ نے ایک تشبیہ مال کا تازہ گرم گرم ٹکڑا دے کر فرمایا کہ این ہم از مطبخ جبریل۔ نسبت (۳۵۸) مولانا بابا علیہ الرحمہ اکثر بقالان گنج مراد آباد سے قرض بھی لیا

کرتے۔ کبھی کپڑے جوتے روپیہ کھانے پینے کی ضروریات نہ لیتے۔ نکتہ۔ قرض کی وجہ بھی سمجھ لیجئے۔ (۱) شریعت کے لحاظ سے تو یہ نکتہ تھا کہ اگر کسی طرح کا مشکوک روپیہ آپ کے پاس آجاتے تو وہ قرض میں نکل جاتے اور بقال چونکہ مکلف بہ شرع نہ تھا اس لئے اس کا قرض والا روپیہ حلال تھا اسی طرح اناج بھی آپ بازار وغیرہ سے نہ لیتے بلکہ وہ بھی بقال سے لیتے جو ہر طرح حلال ہوتا اور حضرات کا [illegible] جاتا رہا۔ (۲) قرض لینا طریقت اس لئے ہوتا کہ حضرت عبداللہ بن جعفر طیار رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ وہ بندہ مقروض جو ادائیگی کی نیت مقدم رکھے تو خدا کی قدرت اس کی معیت میں رہتی ہے پس مولانا بابا کی بھی یہی نیت تھی کہ معیت الٰہی بھی ہمدوش رہے اور سنت اسلاف بھی ادا ہو جائے (۳۵۹) اس کے بعد روحانیت کے لحاظ سے قرض کو لیجئے تو مولانا بابا نے خود فرمایا کہ قرض لینے میں یہ اسرار ہے کہ نفس منکسر رہتا ہے۔

## قبر سے ادائیگی قرض

(۳۶۰) آخر وقت میں آپ پر نو ہزار کا قرض تھا بقال پریشان تھا کہ آپ کے بعد اس کی ادائیگی کیسے ہوگی تو ایک بار مولانا بابا نے جلال میں فرمایا کہ اگر ہم نہ ہوں گے تو ہماری قبر ادا کرے گی۔ چنانچہ یہی ہوا کہ راجہ ممتاز علی صاحب تعلقدار تیرولہ ریاست ضلع گونڈہ بعد وصال شریف آستانہ آئے اور نو ہزار روپیہ قبر شریف پر رکھ دیا کہ جس جس کا ہو مرقد مطہر سے اٹھا لے (۳۶۱) قاعدہ ہے اہل اللہ کسی کا احسان نہیں لیتے چنانچہ راجہ صاحب کو لندن میں پہنچتے ہی جاگیر کا روپیہ [illegible] مل گیا۔ (۳۶۲) تصویر کا دوسرا رخ بھی یہاں قابل دید ہے کہ جن لوگوں نے لالچ میں آکر اپنا قرضہ جتایا اور جنہوں نے قرض کو بڑھا چڑھا کر اصل سے زائد بتایا انہیں آج تک مراد آباد جا کر دیکھئے کہ خود بھی صاف ہیں اولاد نرینہ سے بھی محروم ہیں۔

## غنیٔ نفس

(۳۶۳) راجہ صاحب دستگیر حاضر ہوتے اور ایک اشرفیوں کی تھیلی پیش کی مولانا بابا نے فوراً رام دین بقال کو طلب کر کے تھیلی بلا دیکھے اس کے حوالہ کر دی بقال آپ کے سامنے شمار کرنے لگا تو آپ نے فرمایا کہ گھر جا کر گن لینا۔ جب دوبارہ بقال حاضر آیا تو آپ نے پوچھا کہ اب تو تمہارا قرض سب ادا ہو گیا۔ تو بقال نے کہا ابھی تو کیا اس اپ پر اور باقی ہیں۔ فرمایا اللہ وہ بھی ادا کر دیگا۔ ہم نے روایت مثلاً پیش کی ہے کہ آپ مولانا بابا علیہ الرحمہ کی غنی نفسی اور عنایات ارباب قرض کو اگر ایک طرف سراہیں تو دوسری طرف اس لالچ کا بھی اندازہ کریں جس سے کبھی حساب بے باق نہ ہو پاتا مریدین و اہل بستی شاہد ہیں کہ آپ کیسی وافر رقم کیوں نہ دے دیتے لیکن بقال کا قرض باقی ہی نکلتا۔ کمال استغناء دیکھئے کہ مکاری کے علم کے باوجود چشم پوشی فرماتے۔

## نشان سچا

(۳۶۴) مولانا بابا علیہ الرحمہ کو منجم غوث اللہ نے جس طرح اور صفات علی وجہ کمال عطا فرمائی تھیں نشان بھی آپ کو بے نظیر ملی تھی۔ دیکھنے والے ہی اس کا کچھ لطف جانتے ہیں [illegible] فرما کہا کہ [illegible] کی وجہ سے خرچ کی ضرورت [illegible]

کی آپ کو مطلق فکر ہی نہیں ہاں اگر دھن ہے تو وَيُطْعِمُونَ الطَّعَامَ عَلَىٰ حُبِّهِ مِسْكِينًا وَيَتِيمًا وَأَسِيرًا۔
کی دھن ہے جستجو کے ساتھ مستحقین طلب کئے جاتے اور داد و دہش جاری رکھی جاتی۔ صوفیا کے وظائف
مساکین کے مشاہرے مزید برآں تھے۔ رہا دلی شاہ۔ مستان شاہ جیسے بزرگ روزانہ مقررہ وظیفہ پاتے
بہرحال جو بھی آتا وہ اسی طرح صرف کرتے اور بعد فراغت الحمد للہ کہہ کر اٹھتے۔ گھر کے خرچ کا سوال ہوتا
فرما دیتے کہ اللہ رازق ہے (۳۶۵) ایک مرتبہ نواب خورشید جاہ صاحب حیدرآباد سے آئے ہوئے اور
ایک ہزار کی رقم طلائی و نقرئی پیش کی۔ کچھ ہی وقت گزرا تھا کہ ایک غریب حاضر ہوا اور عرض کیا کہ میری لڑکی کی
نسبت کی رسم میں چھ سو روپیہ مانگا جاتا ہے۔ آپ نے فوراً چھ سو روپیہ اسے دیدیا۔ مختصر یہ کہ اسی مجلس میں بات
جھاڑ کر الحمد للہ کہتے ہوئے اٹھے اور ایک حبہ گھر میں نہ دیا۔ نواب صاحب اپنی جگہ مبہوت رہ گئے۔ (۳۶۶)
انسان تو پھر انسان ہے جانور بھی محروم نہ رہتے اور بقال کو حکم تھا کہ روزانہ بطخ۔ کبوتر۔ مینا۔ فاختہ وغیرہ
کو دانہ دیا کرے۔ جب آپ مسجد سے باہر کی طرف زنان خانہ جانے لگتے تو یہ جانور گھیر لیا کرتے تھے۔

## شرف الدولہ

(۳۶۷) مولوی محمد یحییٰ صاحب ناقل کہ مولانا بابا صاحب لکھنؤ تشریف لائے
تو مطبع مصطفائی میں قیام کیا اور میں بھی درس حدیث پڑھنے جایا کرتا۔ اتفاقاً
آپ کے وطن سے ایک آدمی آیا میر صاحب علی ناظم مطبع نے عرض کیا کہ اس نو وارد سے معلوم ہوا کہ وطن میں سب
خیریت ہے ہاں گھر میں خرچ کی سخت ضرورت ہے۔ اتنے میں شرف الدولہ صاحب نے حاضر ہو کر کئی ہزار روپیہ
نذر کیا مگر آپ نے اس میں سے ایک حبہ بھی گھر نہ بھیجا اور وہ سب رقم نسخۂ قرآن و حدیث کی خریداری نیز مستحقین
کی تقسیم پر صرف کر کے یہ شعر پڑھا۔

چرا غورد اے امیر خود لشکر بیش و کم داری ✤ کہ نگذارد ترا محتاج ایزد تا کرم داری

ایسے صدہا واقعات ہیں کہ یہ شان توکل حسن استغنا۔ اور یہ سخاوت اپنا جواب نہیں رکھتی ہیں۔ جس کی معراج
کمال یہ ہے کہ روپیہ کی بارش میں بھی یہ رقم کبھی گھر پر نہ صرف ہو سکی۔ اچھوتی نظیر ہے۔

## حسن سخاوت

(۳۶۸) ایک عرب صاحب مولانا بابا علیہ الرحمہ کی خدمت میں آکر دو سو روپیہ کے
سائل ہوئے آپ نے کسی شخص کو بقال کے پاس سے قرض لانے بھیجا اتفاقاً اس
کے پاس اس وقت کل ڈیڑھ سو روپیہ تھے وہی اس نے دیدیئے عرب صاحب کو آپ نے دیدیئے تو وہ
دو سو روپیہ سے ایک پیسہ کم لینے پر راضی ہی نہ ہوئے تو آپ نے پھر مزید پچاس روپیہ قرض منگا کر دیدیئے جب
عرب صاحب روپیہ پورا لے چکے تو بولے کہ میری چادر۔ کٹورا اور لوٹا چوری چلا گیا ہے وہ بھی ہم کو دو۔ آپ نے
اپنی چادر جو اوڑھے تھے اور لوٹا کٹورا بھی دیدیا۔ یہ پاکر عرب صاحب بولے کہ ہم کو آٹھ دس خط بھی سفارشی
لکھ دو آپ نے خطوط بھی تحریر فرما دیئے اب عرب صاحب بولے کہ سواری کا انتظام کرو اور کرایہ بھی ادا کرو
آپ نے کرایہ پر ٹٹو منگا دیا اور ایک بقال سے کرایہ طے کر کے مالک کو دلا دیا۔ جب عرب صاحب روانہ ہوئے۔
یعنی آپ نے حسن ضبط و قوت برداشت و فیاضی کا نام کر دیا سائل نے تنگ کیا مگر آپ اس کی خوشی کرتے رہے۔

## توکل کے روح پرور نظارے

(۳۶۹) اتنے روپیہ کے علاوہ تحائف بیش قیمت میں بھی مولانا بابا علیہ الرحمہ اپنے لئے نہ رکھتے وہ بھی بانٹ دیتے

بے پور کے ایک حکیم صاحب آپ کے لئے ایک بیش قیمت معجون لائے اور عرض کیا کہ یہ قیمتی جواہرات کا مرکب آپ کے قویٰ کے اضمحلال کے لئے بے حد نافع و بخش ہے۔ آپ نے ایک انگلی سے چکھ کر تعریف کی۔ اتفاق سے ایک مہتر آیا آپ نے فرمایا کہ تیرے اولاد بھی نہیں ہے اور ضعیف الاعضا بھی ہے تو اسے کھایا کر حکیم صاحب نے ہمارے لئے بڑی کاوش سے طیار کی ہے۔ اور معجون اسے دیدی۔ بڑھاپے میں اس کے بارہ لڑکے ہوئے۔ (۳۷۰) ایک رئیس نے نذر خدمت ہو کر چاندی کا حقہ چاندی کی فرشی چاندی کی چلم و سرپوش پیش کی۔ آپ نے فرمایا ہم چاندی کو منہ میں کیسے لگا سکتے ہیں انہوں نے عرض کیا کہ اس میں نیچال کا سرا تانبے کا اور نچلا حصہ چاندی کا ہے آپ نے فرمایا تم بڑے شعور دار ہو کچھ سائل آگئے ایک نے کہا کہ میری لڑکی کی شادی ہے دوسرا بولا میرے وہاں ولادت ہوئی ہے تیسرا بولا کہ میرے لڑکے کا ختنہ ہے آپ تینوں میں وہی حقہ تقسیم کرتے ہوئے کہا کہ اس کو بیچ لینا اس کے سوا ہمارے پاس اور اس وقت نہ تھا۔ اسی طرح قیمتی گھڑیاں۔ دوشالے۔ قالین وغیرہ تقسیم فرما دیتے۔

## اتباع سنت

(۳۷۱) ایک روز جلسۂ نیم شب میں کچھ رات رہ جانے پر آپ نے ارشاد فرمایا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم جب تھوڑی رات رہ جاتی تو لیٹ جایا کرتے یہ فرما کر آپ بھی لیٹ گئے۔ یہ معمول آپ کا اتباع سنت کے طور پر تھا۔

## محبت نبوی

(۳۷۲) ایک بار مولانا بابا نے فرمایا کہ اگر کسی شخص کی ہزار برس کی عمر ہو اور عمر بھر اس نے برے کام کئے ہوں مگر ایک مرتبہ اخلاص و صدق دل سے اشہد ان لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ کہدے تو اس کے سب گناہ دھل گئے اور وہ جنتی ہو گیا۔ بھلا بتاؤ تو اس کا کیا سبب ہے؟ جب کوئی تب کشائی نہ کر سکا تو فرمایا کہ اس کی وجہ یہ ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم خدا کو اتنے پیارے ہے اور ایسے محبوب ہیں کہ جس نے ان کا نام اخلاص سے لیا جنتی ہو گیا حاضرین کمال مسرور ہوئے اور تحسین کرنے لگے پھر مولانا بابا نے شاہ سلیمان صاحب پھلواروی سے فرمایا کہ اس کی سند تو کلام پاک میں ہے پڑھو مگر وہ خاموش رہے تو آپ نے آیت قُلْ اِنْ كُنْتُمْ تُحِبُّوْنَ اللّٰهَ فَاتَّبِعُوْنِيْ يُحْبِبْكُمُ اللّٰهُ پڑھ کر ارشاد فرمایا کہ معنی یہی ہیں کہ میرا محبوب مجھ کو اتنا پیارا ہے کہ جو ان کی چال چلیگا وہ محبوب خدا ہو جائے گا۔

## اتباع سنت

(۳۷۳) احمد کی صاحب ناقل کہ رات میں اکثر میں نے مولانا بابا کو سرمہ لگاتے کنگھی کرتے اتباع سنت کے طور پر دیکھا (۳۷۴) ایک بار مولانا بابا نے برلے نگلین کچہری میں فرمایا کہ ہمارے مجدد الف ثانی علیہ الرحمہ سے ایک سنت چھوٹ گئی وہ فرانسوں کو کھجلانہ سکے خدا کا شکر کہ اس سنت ہم سے یہ سنت ادا کروائی۔ (۳۷۵) ایک تحقیقی اونٹ پر جانا ہوئے تو مولانا بابا پیروں مسجد تشریف لائے اور اونٹ پر سوار ہو کر ادھر ادھر چلایا پھر فرمایا کہ یہ سنت رہی جاتی تھی۔ (۳۷۶)

مرض الموت میں مولانا بابا کو پاجامہ بدلنے کی ضرورت ہوئی حاضرین نے اتارتے ہیں داہنے پیر سے ابتدا کرنی چاہی تو آپ نے فوراً داہنا پیر کھینچ کر بایاں پیر دراز کر دیا۔ اسی طرح پہناتے وقت بائیں پیر سے ابتدا چاہی تو آپ نے داہنا پیر پھیلاتے ہوئے فرمایا کہ تم کو اتنا بھی شعور نہیں۔ غور کیجئے کہ اس نازک وقت میں بھی اتباع سنت ملحوظ رکھی۔

## باری باری سوار ہونا

(۳۷۷) درس حدیث میں جب یہ ذکر آیا کہ حبیب رب العالمین صلی اللہ علیہ وسلم کسی کو اپنی رکاب میں پیادہ نہ چلنے دیتے تو مولانا بابا نے فرمایا کہ الحمد للہ ہم نے بھی سفر میں باری باری سواری کی ہے۔ (۳۷۸) پھر یہ فرمایا کہ حضرت مرشد علیہ الرحمہ جب سوار ہوتے تو مجھ سے فرماتے کہ تم بھی سوار ہو لو لیکن میں عرض کرتا کہ میں ذرا پیدل چلوں گا۔ ہاں ایک دو وقت حضرت کے ملول ہونے کے خیال پر سوار ہو لیتا۔

## سنت اسلاف

(۳۷۹) اسی روز ڈاک سے بہت سے خطوط آئے احمد مکی نے خطوط سنانا شروع کئے بعد ملاحظہ مولانا بابا نے خطوط چاک کر کے فرمایا کہ ان کو دفن کر دو۔ ہمارے حضرت علاء الدین صابر علیہ الرحمہ خطوط پھاڑ کر دفن کرتے یا جلا دیتے تھے۔

## اتباع سنت

(۳۸۰) محمد یوسف صاحب عرب قائم خدمت تھے جب اجازت لے کر اٹھے تو احمد مکی سے مولانا بابا نے فرمایا کہ ان کو کچھ کھلا دینا مکی صاحب نے دریافت کیا تو انہوں نے کچھ سست جواب دیا تو آپ نے ارشاد فرمایا کہ ہاں انہوں نے کچھ نہیں کھایا ان کو بلا لاؤ۔ خادم ان کو لے گیا پھر آپ نے خادم سے کچھ طلب کیا تو خادم نے شیرینی والا مٹی کا برتن حاضر کیا۔ آپ نے اس میں سے ایک لڈو نکال کر محمد یوسف صاحب کے لڑکے کی طرف اول بڑھایا اور پھر روک لیا اور محمد یوسف صاحب سے پوچھا کہ رتبتاً و تعظیماً تو تم سے کی جانا مجھے اچھی ہیں تم کو چھوڑ کر اس لڑکے کو کیوں دیتا ہوں، وہ ساکت رہے تو آپ نے فرمایا کہ اَلْاَیْمَنُ فَالْاَیْمَنُ یہ داہنی طرف بیٹھے ہیں سنت یہی ہے کہ داہنی طرف سے ابتدا کرے پھر لڈو تقسیم کئے۔

## پاس ادب

(۳۸۱) بعد اشراق مفتی سالک رام - احمد مکی وغیرہ حاضر تھے مولانا بابا درود شریف پڑھنے میں مشغول تھے اسی عرصہ میں آپ کے منہ میں تھوک آیا تو آپ نے ایک گوشہ میں تھوکا اور فرمایا کہ چونکہ درود شریف پڑھ رہا تھا اس لئے ایسی جگہ تھوکا کہ پیر میں نہ آوے۔

## پاس حرمت

(۳۸۲) پھر ارشاد فرمایا کہ ایک بار ہم کہیں جا رہے تھے ایک جگہ ٹھہرے اور سونے کی جگہ تلاش کی ایک شخص نے کہا کہ بس یہاں پر اتنی جگہ ہے لیکن کتابیں رکھی ہیں ہم نے کہا لا حول ولا قوۃ یہاں کہاں سوئیں غرض ہم یوں ہی رات بھر کرسی پر پڑے رہے۔ غور کیجئے کہ عام کتب کا بھی آپ نے اتنا لحاظ رکھا کہ نہ پیر پھیلا سکے نہ لیٹ سکے۔ ان روایات سے واضح ہے کہ سونے کی جگہ ایسی ہو جہاں کتب وغیرہ نہ ہوں لیکن بعض لوگ دانستہ کاغذ یا قرآب پر کلام ربانی رکھتے اور اپنی حرمات کے ساتھ ایسی جگہ سو سکتے ہیں۔ برکت کے لئے تحریر رکھنا ہی تو نشست کی جگہ رکھنا چاہیئے۔

## اتباع سنت

(۳۸۳) درس حدیث میں شخص حجۃ کے بعد اختتام درس مولانا بابا

نے فرمایا کہ تیر یہ سنتیں عام تو ادا ہوتی ہی رہتی ہیں مگر جب غدر ہوا تو یہاں پر بھی لشکر پڑا ہوا تھا اس وقت ہم سے لوگوں نے کہا کہ تم بھاگ جاؤ لیکن ہم یہ سوچ کر کہ بال بچے کس پر چھوڑیں کہیں نہ گئے بلکہ ہم ایک بار [illegible] کے لشکر کی طرف گئے پھر وہاں ایک تیر چلایا۔ وہ لشکری بھی فرار ہو گئے اور سنت بھی ادا ہو گئی۔ (۳۴۴) ایک روز بعد درس مولانا بابا نے ارشاد فرمایا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم ایک مرتبہ اپنی صاحبزادی و داماد علیہما السلام کے گھر تشریف لے گئے حضرت علی مرتضیٰ اور بی بی فاطمہ علیہا السلام دونوں سو رہے تھے تو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم دونوں حضرات کے وسط میں چارپائی پر تشریف فرما ہوئے وہ دونوں اٹھ بیٹھے کسی دنیادار سے اگر یہ کہو تو وہ اسے عیب سمجھے حالانکہ یہ سنت ہے اسی طرح ہم نے بھی کیا ہماری بیٹی اور داماد سو رہے تھے ہم وسط میں چارپائی پر بیٹھ گئے اور یہ سنت بھی ادا ہو گئی دنیادار جو چاہیں سمجھا کریں۔

(۳۴۵) پھر ارشاد فرمایا کہ ایک کوڑھی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا تو آپ نے اس کو الگ ٹھہرایا فِرَّ مِنَ الْمَجْذُوْمِ كَمَا تَفِرُّ مِنَ الْاَسَدِ پھر آپ نے اس کو اپنے ساتھ کھانا کھلایا تو اس کا جذام جاتا رہا۔ حضرت ابوبکرؓ نے بھی ایسا ہی کیا ایک بار ایک مجذوم ہمارے پاس بھی آیا تو ہم نے اس کو علیحدہ اتارا پھر اپنے ساتھ کھلایا اور دعا کر دی وہ اچھا بھی ہو گیا اور سنت ادا ہو گئی۔

## معظم و مکرم

(۳۴۶) ایک صاحب نے حاضر ہو کر عرض کیا کہ معظمی و مکرمی فلاں صاحب جی کا ظرف رکھتے ہیں تو مولانا بابا نے فرمایا تم کو شرم نہیں آتی کہ معظم و مکرم ذات تو سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی تھی۔

## جامع کمالات

(۳۴۷) ایک شخص نے کسی کو جامع کمالات صوری و معنوی فلاں کہہ کر کچھ عرض کرنا چاہا کہ حضرت مولانا بابا اس پر برہم ہو گئے اور فرمایا کہ انسان جامع زوالات کو جامع کمالات کہتے ہو تم کو اتنا بھی شعور نہیں۔ جامع کمالات ذات تو سرکار دو جہاں صلی اللہ علیہ وسلم کی صرف تھی۔ سبحان اللہ کیا حسن ادب تھا۔

## احتیاط ادب

(۳۴۸) ایک شخص نے عرض کیا کہ ایک مقدمہ میں ماخوذ ہو گیا ہوں کچھ پڑھنے کو بتا دیجئے تو مولانا بابا نے فرمایا کہ یہ پڑھا کرو ؎

سرمہ خاک رہ یار سرور ہے سیدنا ابوبکر و عمر و عثمان حیدر

کسی نے عرض کیا کہ حضور عمر ثانی پڑھ گیا آپ نے فرمایا مصرع پڑھ گیا یا ادب تو ساقط نہیں ہوا (۳۴۹) مولانا بابا کے حکم پر احمد علی نے ایک شخص کا خط سنایا آپ نے دریافت کیا کہ کیا نام لکھا ہے عرض کیا کہ سید اکبر علی تحریر ہے تو آپ نے فرمایا کہ اس کو [illegible] سید اکبر علی لکھتے [illegible] اکبر علی کافی تھا۔ (۳۵۰) پھر فرمایا کہ ہم سات بار دہلی گئے جب بھی کسی نے پوچھا ہم نے بتایا [illegible] ایک ہمارے ہم وطن نے سب سے کہہ دیا وہ دہلی میں بڑے اعزاز سے رہے۔

## کرامت آفاقی

(۳۵۱) مولانا بابا نے فرمایا کہ دہلی میں ہمارے پاس یا کچھ [illegible]

دامنگیر تھی کہ اپنی والدہ صاحبہ کے پاس مراد آباد مجھ بھیجدیں حضرت مرشد نے مجھ سے فرمایا تو میں نے عرض کیا حضرت مرشد نے فرمایا ہم کو د جلد ہم بھیجدیں گے پھر ایک ماہ بعد آپ نے خبر دی کہ تمہارے وہ روپیہ پہنچ گئے حالانکہ ہم اسی وقت بھیجے گئے تھے جب گھر آئے تو والدہ نے بتایا کہ اسی شب حضرت مرشد علیہ الرحمہ نے پردے سے دروازے پر نکال کر روپے دیئے اور خیریت بھی کہدی۔

## بدیہہ گوئی

(۲۹۲) اللہ تعالیٰ نے مولانا بابا علیہ الرحمہ کو جس طرح دیگر صفات مخصوصہ عطا فرمائی تھیں اسی طرح بدیہہ گوئی کی بھی صفت امتیازی عطا کی تھی چنانچہ ایک دن آپ کے روبرو یہ ذکر ہوا کہ جب شہنشاہ عالمگیر علیہ الرحمہ نے بت خانہ توڑ کر مسجد بنانے کا حکم دیا تو ایک شاعر نے فی البدیہہ یہ شعر کہا کہ ؎

بریں کرامت بت خانہ مرا اے شیخ ✓ کہ چوں خراب شود خانہ خدا گردد۔

بھلا مولانا بابا کو ایسے خلاف شرع اشعار سننے کی تاب ہی کہاں تھی آپ نے فوراً اصلاح فرما ارشاد کیا۔

بہ بیں کرامت اسلام اے غبی کافر ✓ کہ جائے کفر کند پاک برکت اسلام

اسی طرح اور بھی دیگر مثالیں ہیں۔

## اتباع سنت

(۲۹۳) بعد ختم درس قرآن کریم بہوا زیر آیت (استجیبوا للہ وللرسول اذا دعاکم) مولانا بابا نے ارشاد فرمایا کہ حکم یہ ہے کہ جب رسول بلاوے اگرچہ نماز بھی پڑھتا ہو نیت توڑ کر حاضر ہو چنانچہ مختار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے ابی بن کعب سے فرمایا تھا۔

(۲۹۴) پھر فرمایا کہ اگر کوئی شخص نفل نماز پڑھتا ہو اور اس کے ماں باپ بلائیں تو نماز توڑ کر حاضر ہو پھر بکمال مسرت فرمایا کہ ایک بار میں نفل پڑھ رہا تھا تو حضرت مرشد نے بلایا میں نماز توڑ کر حاضر ہوا اس پر حضرت مرشد بہت مسرور ہوئے۔

## ھدایت

فرالفی توڑ دینے کا حکم خاص رسول کے لئے تھا ہاں ماں باپ کے بلانے پر صرف نفل نماز توڑ دے فرض نہ توڑے۔

## کشتی گیری

(۲۹۵) ایک دن بعد اشراق ایک پہلوان حاضر خدمت ہوا بعد بیعت اس نے عرض کیا کہ ایک سے میری کشتی بدی ہے آپ دعا کریں کہ میں غالب آؤں تو مولانا بابا نے فرمایا کہ لاحول ولا قوۃ مسلمان کو زیر کرنا اور اس پر خوش ہونا بہت برا ہے ہاں اگر اس نیت سے کشتی سیکھے کہ جہاد میں کافروں کو پچھاڑیں گے تو مضائقہ نہیں۔

## کرامت مرشد

(۲۹۶) پھر آپ نے ارشاد فرمایا کہ ایک بار دہلی میں ایک بہت بڑا نامی پہلوان آیا اس کے ڈر سے دہلی کا کوئی پہلوان مقابلے کو نہ آیا اس وقت لوگوں نے ہمارے حضرت مرشد سے کہا کہ آپ نے فرمایا ہم تو مشائخ ہیں پہلوان تو نہیں لوگوں نے عرض کیا حضرت دہلی کی کرکری ہوتی ہے آپ نے فرمایا خیر عزیز پہلوان حاضر ہوا آپ نے اس سے دو ایک

جو عورتیں اسی غرض سے آتی تھیں ان کو عمامہ یا چادر کا دامن پکڑا دیتے ورنہ یوں ہی آپ زبانی جو فرماتے اسے وہ دہرایا کرتیں مگر کبھی بھی کوئی حصہ مس نہ ہونے دیا۔

## علوئے نسبت

(۴۰۵) مولانا بابا علیہ الرحمہ نے سفید جزدان سے کتاب سرور المحزون نکالی اور کچھ صفحہ تک پڑھ کر بکمال انکساری فرمایا کہ ہم کو مختار عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے گلے لگا لیا۔ پھر یہ شعر پڑھے ؎

آن کس کہ ترا شناخت جان را چہ کند ✿ فرزند و عیال و خانمان را چہ کند
دیوانہ کنی ہر دو جہانش بخشی ✿ دیوانۂ تو ہر دو جہان را چہ کند

(۴۰۶) مولوی سید محمد علی صاحب مونگیری فائز خدمت تھے کہ مولانا بابا نے مولوی صاحب کو مخاطب کر کے فرمایا کہ کعبہ شریف یہاں حاضر ہے۔ (۴۰۷) ایک مرتبہ حضرت مولانا بابا علیہ الرحمہ پر ایک عجیب کیفیت طاری تھی اسی میں فرمایا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اسی مسجد میں منبر کے پاس تشریف فرما ہیں اور بہت سے اولیا مثل حضرت نظام الدین اولیا وغیرہ بھی جمع ہیں۔ (۴۰۸) اسی ضمن میں فرمایا کہ حضرت شاہ عبدالعزیز صاحب دہلوی بھی ابھی تشریف لائے تھے (۴۰۹) پھر ارشاد فرمایا کہ ہم کو اس کا بڑا ذوق تھا کہ بغداد شریف جائیں حالانکہ اس وقت ریل کو لوگ جانتے بھی نہ تھے ہم نے استخارہ کیا۔ پیر خود یہاں تشریف لے آئے۔ یاد رکھو استخارہ کرنا سنت ہے

## اجازت قادریہ

(۴۱۰) حضرت مرشد دہلوی علیہ الرحمہ کا ایک اور اقرار نامہ ایسا بھی ہے جس میں نقشبندیہ طریقے کے علاوہ قادریہ سلسلہ کی اجازت بھی تحریر ہے۔ یہ واقعہ ہے کہ حضرت مرشد علیہ الرحمہ کے بعد سلسلۂ نقشبندیہ کی روح رواں مولانا بابا کی ذات بابرکت تھی۔

## انتہائے قبولیت

(۴۱۱) مولوی عبدالمجید صاحب مالک مطبع دہلی ناقل کہ چار میمیں (یوروپین عورتیں) جن میں تین لندن کے شاہی خاندان کی اور ایک امریکن عورت تھی ان کو حضرت مولانا بابا کی زیارت ہوئی اور بحالت اسی عالم خواب میں مسلمان ہوئیں عالم رویا میں ان کی تعلیم طریقۂ قادریہ کی طرح ہوئی ان عورتوں میں یہ ملکہ تھا کہ سلب مرض کر لیا کرتی تھیں وہ سب عبدالمجید صاحب کی ہمراہی میں بارادہ سندیلہ روانہ ہوئیں ابھی تین کوس کا فاصلہ تھا کہ ایک ندی حائل ہوئی وہ عورتیں اسے عبور نہ کر سکیں مجبوراً عبدالمجید صاحب تنہا گئے تو مولانا بابا نے فرمایا کہ تم واپس جاؤ ان کا سب کام ہو گیا۔ جب عبدالمجید صاحب واپس پہنچے تو وہ سب عورتیں مسکرائیں اور کہا کہ مولانا صاحب یہاں تشریف لائے تھے اور ہم کو توجہ دے کر واپس گئے۔

## کمال قرب

(۴۱۲) درس حدیث شریف کے موقع پر خشیت صحابہ کا ذکر آیا کہ غلبۂ خوف الٰہی سے ان کی پسلی چٹخنے لگتی تھی قاری سبق ایک مولوی صاحب کو یہ وسوسہ ہوا کہ آپ پر تو پہلے ہی سے یہ کیفیت طاری تھی مگر مولانا بابا نے قاری سبق سے ارشاد فرمایا کہ صحبت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے ایسا ہو جاتا ہے۔ یہ فرماتے ہی ان قاری سبق پر بھی کیفیت طاری ہو گئی اور

جایا کرتا ہے۔ الحمد للہ کہ اس دور فتن میں حضرت قبلہ علیہ الرحمہ کے یہ ارشادات عالی حق پرستوں کے لئے خضر راہ ہیں۔

**حضرت خواجہ اجمیری**

(۴۱۷) مولانا بابا نے فرمایا کہ ہم نے حضرت خواجہ اجمیری علیہ الرحمہ کی زیارت کا ارادہ کیا رات کو ہم نے خود دیکھ لیا اور ایسا فیض پہونچا کہ بیان سے باہر ہے پھر فرمایا کہ اگر نبوت ختم نہ ہوتی تو یہ بزرگ نبی ہوتے۔

**نوید بخشش**

(۴۱۸) مولانا بابا نے فرمایا کہ قیامت میں خداوند قدوس کا جب مجھ پر فضل و کرم ہوگا تو میں عرض کروں گا کہ مجھے اپنا دیدار کرا اور میرے جتنے مرید ہیں سب کو بارا کہا بخش دیے۔ یہ روایت بلفظہا اصل ہے بعض لوگوں نے اس روایت کو توڑ مروڑ کر بیان کیا ہے۔ یہ کوشش کی ہے کہ مولانا بابا حقیقی اور اطمینان سے یہ لفظ کہے حالانکہ جب کا لفظ اس بات کو خود رد کر رہا ہے۔

# تیرہواں باب

## علمائے ناقدین کا خراج تحسین

(۴۱۹) یوں تو جس بزرگ اور جس عالم دین نے جمال فضل رحمانی کا مشاہدہ کیا خراج تحسین پیش کئے بغیر نہ رہ سکا لیکن خصوصیت سے مفتی ظہور الاسلام صاحب فتح پوری حافظ حدیث مولانا ابو سعید صاحب ایرانوی۔ بحر العلوم ابوالحسنات مولانا عبد الحی صاحب محدث فرنگی محلی مفتی ظہور اللہ صاحب مفتی نعمت اللہ صاحب و مولانا نور الحق صاحب و مولانا ولی اللہ صاحب محمد ثان لکھنوی و مفتی لطف اللہ صاحب علی گڈھی و نواب مولوی صدیق حسن صاحب والی جاہ والی بھوپال و مولانا احمد حسن صاحب سہسوانی و مولانا احمد علی صاحب محدث سہارنپوری رحمۃ اللہ علیہم کا اٹھتے بیٹھتے یہ متفقہ مقولہ تھا کہ جس کو اتباع سنت عامل حدیث اور خلفائے اربعہ کے دربار شریعت و طریقت کی شان دیکھنا ہو وہ حضرت مولانا صاحب گنج مرادآبادی علیہ الرحمہ کو دیکھ آئے۔ (۴۲۰) فضلی صاحب بھوپالی نے اسی کو لکھا ہے۔

**نظم**

چہ گویم وصف او اللہ اکبر
حبیب اللہ محبوب پیمبر
جمال مصطفےٰ در سینۂ او
جلال کبریا آئینۂ او

صفائے سینۂ صدیق اکبر
ہمہ آئینۂ صدیق اکبر
لسان ناطق فاروق اعظم
بیان او ہمہ از دوست ملہم

نگاہ چشم ذی النورین عثمان
ز سینہ از حیا چو سینۂ آن
توانا بازو کرار حیدر
زلال قرۃ العین پیمبر

دل خواجہ بہاء الدین و الحق
دماغ شاہ جیلانی غوث مطلق
نظام الدین بہ محبوبیت او
ہمہ حمدیہ قیومیت او

برو بحر جنید از خوے نشانہ
نشانے دارد از ہر خاندانے
برد او دلقی و شواری ما
دوائے شافی بیماری ما

نباشد درد ما را ہیچ درماں
مگر بر نگاہ فضل رحماں

## مولوی اشرف علی صاحب

(۴۲۰) حضرت مولانا بابا کی خدمت میں جناب تھانوی صاحب سب سے پہلی بار دورِ طالب علمی میں حاضر آستانہ مولوی حافظ ابو سعید خاں صاحب مالک مطبع نظامی کان پوری کے ساتھ آئے۔ خاں صاحب ناقل کہ تھانوی صاحب فائز ہوئے تو سوال ہوا کہ کیا پڑھتے ہو تھانوی صاحب نے کتابوں کے نام لئے۔ آپ نے سوال کیا کہ فراغت وضو کے بعد کون سی مسنون دعا پڑھی جاتی ہے۔ تھانوی صاحب خاموش رہے پھر آپ نے فرمایا کہ اگرچہ ہم کو پڑھے عرصہ گذرا مگر بحمد اللہ یاد ہے مشائخ نے تو بہت سی دعا نقل کی ہیں مگر حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے جتنی مسنون اَللّٰھُمَّ اغْفِرْلِیْ ذَنْبِیْ وَوَسِّعْ لِیْ فِیْ دَارِیْ وَبَارِکْ لِیْ فِیْ رِزْقِیْ ہے اور نہیں۔ تھانوی صاحب نے حصولِ ملازمت کی دعا چاہی آپ نے دعا دیکر رخصت فرمایا۔

## دوسری حاضری

(۴۲۱) مولوی ابو سعید خاں مالک مطبع کان پور جن کے مکان ہی پر تھانوی صاحب مقیم رہتے تھے مع تھانوی صاحب آستانہ عالیہ پہونچے اور ایک جگہ مقیم ہو گئے۔ ابو سعید خاں ناقل کہ میں فائز خدمت تھا کہ مولانا بابا شاہ رحمت اللہ میاں صاحب جنکی عمر ۶۰ برس اس وقت تھی زنان خانہ سے مولانا بابا علیہ الرحمہ کی خدمت میں آئے اور بچوں کی طرح بتاشوں کے لئے مصر ہوئے آپ نے کسی خادم کو حکم دیا کہ کسی بقال سے لاؤ۔ چنانچہ صاحبزادہ صاحب دیگر (معمولی بتاس والے بتاشے) لے کر آئے اور جیسے بچوں کی عادت ہوتی ہے فوراً ہی ایک بتاشہ زمین پر پٹک دیا جس سے سخت آواز ہوئی اور آگ نکلی تو مولانا بابا نے فرمایا کہ اسے ہٹاؤ اس میں غضب کی کیفیت ہے اس کا ہمارے یہاں کام نہیں ہے۔ انتہیٰ بلفظہ

## تیسری حاضری

(۴۲۲) مولوی محمد حسین صاحب الہ آبادی و مولوی احمد حسن صاحب کان پوری جو مہاجر مکی شاہ امداد اللہ صاحب کے خاص مریدین میں ہیں اکثر و بیشتر پنجشنبہ کو کان پور سے آستانہ عالیہ آیا کرتے۔ مولوی احمد حسن صاحب ناقل کہ ایک بار ہم کچھ شاگردوں کے ہمراہ حاضر آستانہ ہو رہا تھا کہ تھانوی صاحب بھی بلہور میں مل گئے جو بظاہر مغموم سے تھے۔ بعد سلام و دعا میں نے مزاج پرسی کی تو تھانوی صاحب نے بتایا کہ مدرسہ کی ملازمت جاتی رہی آستانہ شریف چل رہا ہوں۔ میں نے کہا کہ آپ نے تو اپنی باتوں کا اثر کان پور میں لوگوں کے سامنے کر لیا تھا (دیکھو تذکرۃ الرشید جلد اول صفحہ ۱۱۸) پھر بھی پیچھا نہ چھوٹا۔ لیکن تھانوی صاحب خاموش رہے میں دوسری تسلی آمیز باتوں میں ان کو بہلاتا گنج مرادآباد آ پہونچا۔ دونو ساتھ حاضر ہوئے تو مولانا بابا نے تھانوی صاحب سے کچھ آہستہ فرمایا پھر کہا خدا بڑا کارساز ہے پھر وہ جگہ دیگا۔ بعد طعام سب کو رخصت کر دیا گیا۔ چنانچہ تھانوی صاحب دوسرے مدرسہ کان پور ہی میں ملازم ہو گئے

## چوتھی حاضری

(۴۲۳) قاری عبد الحی صاحب پانی پتی ناقل کہ درس قرآن کریم ہو رہا تھا میں مولوی شاہ اعجاز حسین صاحب رمانی بدایونی اور مولوی اشرف علی صاحب تھانوی جو اس کے بعد ہی آگئے تھے بحصول فیض بعد عصر درس میں پہونچے۔ آیت یٰبَنِیْٓ اِسْرَآءِیْلَ پارہ اول تو مولانا بابا نے اختلاف قرأت بیان کیا پھر تھانوی صاحب سے سوال کیا کہ اس کو کیسے پڑھا جا سکتا ہے۔ ۔ ۔

ساکت رہے پھر آپ نے ارشاد فرمایا کہ بعض قاریوں نے اس کو اسرائل اور بعض قاریوں نے اسرائیل پڑھا ہے پھر مجھ سے مخاطب ہوئے کہ تم کو تو یہ معلوم ضرور ہوگا میں نے اپنی لاعلمی کا اعتراف کیا اس کے بعد آپ نے سب سے اس کے معنے پوچھے حاضرین اس پر بھی لاجواب رہے تو آپ نے فرمایا کہ اسرائیل کے معنے چنے ہوئے۔

(۴۲۴) پھر ارشاد فرمایا کہ میں کلام پاک میں مختلف قرأتیں اس لئے بتا دیا کرتا ہوں کہ یہ سب سرکار رسالت صلی اللہ علیہ وسلم کی زبان مبارک سے نکلی ہیں۔

## انتہائے تتبع

(۴۲۵) مولوی محمد فاروق صاحب دربھنگوی ناقل کہ ماہ رمضان میں ایک مرتبہ میں فائز خدمت ہوا۔ مسجد میں مولوی اشرف علی تھانوی صاحب سے ملاقات ہوئی تو اتنی دور تھی کہ مولانا بابا سے بیٹھا کر وہاں سے گفتگو سننا محال تھا۔ اتنے میں عصر کی اذان ہونے لگی مگر میں تھانوی صاحب سے جو گفتگو کر رہا تھا باہم یہ سمجھ کر کرتا رہا کہ ہم مسجد میں تو حاضر ہی ہیں اس لئے جواب اذان واجب نہیں کہ اتنے میں مولانا بابا صاحب اپنی نشست سے صحن مسجد میں تشریف لائے اور ہم لوگوں سے فرمایا کہ اگرچہ جواب اذان واجب نہ تھا لیکن مسجد میں حاضر شخص کو جواب اذان دینا مستحب تو بہرحال ہے۔ یہ سنتے ہی میں دم بخود رہ گیا کہ اللہ اللہ کتنی اتباع سنت پر نظر وسیع اور محکم عمل ہے۔ بعد جماعت درس میں شریک ہوئے اور اوپر والا سوال و جواب نقل کیا۔ مغرب سے کچھ قبل کسی اہل بستی نے کچھ کھانا مسجد میں بھیجا جس کو حضرت قیوم دوراں مولانا بابا میاں صاحب علیہ الرحمہ نے کسی خادم سے گودسے جانے کو کہا۔ بعد افطار کچھ معمولی قسم کا پلاؤ اور میٹھا پیاولی باہر سے آیا ہوا اور گھر کی خمیری روٹی اور شوربے والے آلو اور کسی چیز کا اچار مجھ کو قاری عبدالحی پانی پتی اور مولوی اعجاز حسین صاحب بدایونی و تھانوی صاحب و دوسرے حاضرین کو تقسیم ہوا لیکن جو لطف آلو اور خمیری روٹی میں تھا وہ کسی میں نہ ملا۔ ابھی ہم کھانا کھا ہی رہے تھے کہ ایک خادم ایک مٹی کی رکابی میں کھچڑی لے کر آیا اور کہا کہ مولانا بابا نے فرمایا ہے کہ یہ سحری کے لئے رکھ لو۔ سبحان اللہ کیا شان تھی میرے قلب میں یہ خیال تھا کہ اگر آپ کے کھانے میں سے مجھے کچھ مل جائے تو سحری اس سے کروں۔ وہی سامنے آیا میں نے اپنے ان تینوں ساتھیوں سے بھی اس کشف کا اظہار کیا اور علی الصباح بعد فجر ہم چاروں کو رخصت کر دیا گیا۔ (۴۲۶) اسی روز اسی کرامت کا بھی اظہار ہوا کہ بعد عصر شفاء الملک حکیم عبدالحمید صاحب جنکی اس وقت عمر آٹھ برس کی تھی اپنے والد حکیم محمد عبدالعزیز صاحب لکھنوی کے ساتھ فائز خدمت ہوئے عصر کے کھانے کے بعد مولانا بابا سے دست بوس ہوئے تو آپ نے خادم سے حکم دیا کہ ان لوگوں کے لئے کھانا لگا دو۔ خادم دو خمیری روٹیاں اور آلو دہی تیل ولے لے کر آیا اور عرض کیا کہ جو کھانا آیا تھا وہ تقسیم ہو چکا صرف یہ رہ گیا آپ نے فرمایا یہی دے دو۔ حکیم عبدالعزیز صاحب نے عرض کی کہ حضرت عبدالحمید تپ دق میں مبتلا ہے اسے کھا کر مر ہی جائے گا۔ فرمایا کہ ہمارے یہاں سب یہی کھاتے ہیں کھلاؤ کچھ نہ ہوگا چنانچہ دونوں صاحبوں نے اسی وقت اسے کھا لیا۔ صبح ان کو بھی رخصت کر دیا گیا۔ میں نے تجربہ کیا تو دق کا کہیں وجود نہ تھا اور عبدالعزیز صاحب اس قدر بشاشت کہ بیان سے باہر۔ (تتمہ خادم)

## ازالۂ شک

(۲۲۷) اس طرح چار مرتبہ تھانوی صاحب کی حاضری گنج مرادآباد ہوئی۔ بحمد اللہ ہمارے پاس یہ مسودہ موجود ہیں۔ مدرسہ جامع العلوم کی ملازمت کے دور میں تھانوی صاحب بڑے فخر سے مولانا بابا کے مدائح و محامد بیان کیا کرتے ان مجالس کے شرکا آج بھی بقید حیات ہیں۔ لیکن اس میں کبھی یوں نہ بیان کیا جیسے اشرف التنبیہ عن المقصد نیل المراد فی السفر الی گنج مرادآباد میں ۴۴ برس بعد کروٹ لے کر درج کیا جس کا جواب مریدین فضل رحمانی نے ھذا ھو الحق المبین اور القول الفاصل میں مکمل طور پر دیدیا ہے۔ بہرحال یہ توڑ مروڑ تو ان روایات میں کی ہے جو ذاتی حاضری سے متعلق ہیں اب کچھ روایات کی ٹھوس مثالیں ملاحظہ ہوں۔

## واقعۂ شادی

(۲۲۸) قاضی محمد حسین صاحب رحمانی ایٹوی ناقل کہ ایک بار میں فائز خدمت ہوا تو حضرت مولانا بابا کے پوتے مسمی شاہ حامد حسین عرف سے میاں جو اپنے ننہال بلگرام ضلع ہردوئی میں رہتے تھے کی بارات ہونے والی تھی۔ خوشی خوشی میں نے سہرہ لکھا کہ دوسرے وقت بلگرام سے کوئی صاحب فائز خدمت ہوئے اور شرکت کیلئے عرض کیا تو مولانا بابا نے فرمایا کہ ہم ضعیف آدمی وہاں اتنی دور کہاں جائیں بڑی تکلیف ہوگی۔ خدا مبارک کرے۔ پھر میں دوسرے اعزہ کے ساتھ بلگرام گیا اور وہاں سے سندیلہ بارات میں گیا۔

## واقعۂ لفٹنٹ گورنر

(۲۲۹) وہی ہے جو ہم روایت (۱۸۲) میں لکھ چکے سر جان کراستھویٹ صاحب کے ساتھ ان کی میم قطعاً نہ آئی تھیں جناب کمالات رحمانی نے بھی اسے نقل کیا ہے اور صرف حاضرین واقف ہیں جب لیڈی ساتھ نہ تھی تو گھوڑے پر بیٹھنے کو کس سے کہا جاتا؟ اس واقعہ میں یہ بات کہی نہ گئی کہ لاٹ صاحب نے جب بصارت کا دریافت کیا تو آپ نے فرمایا کہ بفضلہ ہم اس عمر میں بھی بجز ضرورت رات کی جانماز میں خود پڑھ سکتے ہیں تو لاٹ صاحب و ان کے ہمراہ ڈاکٹر کو بڑا تعجب ہوا اور آپس میں کہنے لگے کہ یہ قوت نظر اب تک کیسے قائم رہی تو مولانا بابا نے نہایت سادگی سے فرمایا کہ الحمد للہ یہ نظر بیجا صرف نہیں ہوئی۔ ہاں لاٹ صاحب نے اپنی میم کی خواہش پر التجائے ازالہ دبیش کی اور دعا چاہی۔ اشرف التنبیہ صفحہ ۱۹ حکایت ۲۵ ایک لفٹنٹ گورنر مع چند حکام کے آموجود ہوئے سب گھوڑے پر تھے ایک میم بھی گھوڑے پر تھی مولانا نے ایک اسٹے گھوڑے کی طرف اشارہ کرکے فرمایا کہ بی اوپر بیٹھی ہے۔ بلفظہ حکیم صاحب مانک پوری کی یہ رعایت تمسخری اور بھی مضحکہ انگیز ہے کہ آپ سکو یوں سمجھتے ہیں کہ حضرت تھانوی اپنا مشاہدہ تو نقل نہیں کرتے اگر کسی نے آپ سے غلط واقعہ بیان بھی کیا اور آپ نے سکو سچا مسلمان سمجھ کر اسکے قول کو صحیح سمجھ کر نقل کر دیا الخ" ہم اس کو مان لیتے لیکن واقعہ یہ ہے کہ اشرف التنبیہ میں جب یہ واقعات چھپے اور مریدین فضل رحمانی نے اس کی تردید کی تو تھانوی صاحب کی سچائی اس میں تھی کہ ظہور الحسن و حکیم مانک پوری صاحبان کے پردے میں بہ باطل جواب الجواب لکھنے کے بجائے ان کچی روایات کا

مصنف و مترجم تسلیم کر لیا ہوتا تو مجال گفتگو نہ رہتی۔ لیکن نیل المراد وغیرہ میں انہیں غلط روایات پر بکر زبیر کرنا تھانوی صاحب کا دامن اور گندہ کر دیتا ہے ورنہ سیدھی بات یہ تھی کہ جس مالک سے سنا تھا اس کا نام تحریر کر دیتے۔ کیونکہ ان واقعات کو منظر عام پر آئے تقریباً بیس برس ہوتے ہیں مریدین فضل رحمانی نے تردید کرتے ہوئے جب یہ مطالبہ کیا کہ آپنے جس سے سنا ہے اس کا نام ظاہر کر دیں تو حاکی کا اظہار نام سب کچھ رفع کر دیتا۔ اور اگر اس میں بھی کوئی راز تھا تو اس سے زائد آسان یہ تھا کہ ان غلط سی روایات کی اسی طرح تصحیح کر دیتے جیسے کہ حکایات واقع ہیں تھی۔ نہ یہ کہ غلطی ثابت ہوتے ہوئے اسی لکیر کو پیٹا جاتا۔ مولانا بابا کے پوتے کی شادی پر اولا جذب کا غلبہ اشارات۔ نقولہ فرمایا کہ مولانا فضل رحمٰن پر جذب کا غلبہ بہت رہتا تھا ایک مرتبہ آپ کے پوتے کی شادی تھی اور لوگ جمع ہو رہے تھے پوچھا یہ آدمی کیسے جمع ہو رہے ہیں لوگوں نے عرض کیا کہ آپ کے پوتے کی شادی ہے پھر تھوڑی دیر بعد پوچھا تو لوگوں نے وہ ہی جواب دیا فرمایا ہاں ابھی تو ہم نے پوچھا تھا پھر تھوڑی دیر بعد پوچھا لوگوں نے وہ ہی عرض کیا فرمایا ہاں ابھی تو ہم نے پوچھا تھا اچھا اب سے ہمیں جواب نہ دینا کوئی کہاں تک بتائے انتہی بلفظہ۔ ذرا غور کیجیے کہ (۱) جب گنج مرادآباد میں اہتمام شادی رہتا تو لوگوں کا جمع ہونا ہی محال پھر یہ پوچھ گچھ خود افترا بن جاتی ہے (۲) روایت اپنے منہ بولتی ہے کہ غلبہ استغراق ثابت کرنے کی سعی ناتمام ہے (۳) حضرت مولانا بابا کی تمام عمر میں ایسا کسی سے مسموع و منقول نہیں کہ کبھی کسی بات کو مکرر پوچھا ہو۔ وہاں تو قلب ایسا آئینہ تھا کہ عرض حاجت کی بھی نوبت نہ آپاتی (۴) پھر اصل واقعہ مگرام ہی ہے جو مرادآباد سے اٹھارہ میل دور ہے (۵) مولانا بابا کے کسی پوتے کی شادی حیات ہی میں کب ہوئی یہ سفید جھوٹ ہے۔

## مولوی احمد مکی صاحب

(۴۳۰) اشرف التنبیہ صفحہ ۱۸ و ۱۹ حکایت ۱۹ (مولانا تھانوی نے) فرمایا کہ ایک مولوی صاحب مولانا گنج مرادآبادی کے مرید تھے اور حسین عرب کے شاگرد۔ حافظہ بہت اچھا تھا مگر داڑھی منڈاتے تھے بلکہ داڑھی والوں کی مذمت بیان کرتے تھے یہ مولانا گنگوہی کے یہاں سند لینے آئے مولانا نے فرمایا کہ آپ کو سند حدیث دینا جائز نہیں بس فوراً چلے گئے اور مولانا گنج مرادآبادی سے جا کر سند لے لی اور حضرت گنگوہی کو لکھا کہ دیکھو تم نے سند نہیں دی تو کیا ہم کو ملی نہیں۔ ہمارے حضرت نے فرمایا کہ مولانا گنج مرادآبادی کے یہاں غلبہ استغراق کے سبب ان چیزوں کی طرف التفات نہ تھا کبھی خیال ہو گیا تو مستحبات پر پکڑ ہو گئی ورنہ فرائض و واجبات پر بھی نکیر نہ فرمائی۔ ایک مرتبہ ایک شخص نے بایاں پاؤں مسجد میں رکھ دیا بس اتنے ہی اور یہ اور وہ کہنا کہنا شروع کر دیا مولانا سے بڑے بڑے عہدہ دار داڑھی منڈے مرید تھے اور ان پر التفات نہ تھا مولانا مجذوب تھے۔ انتہی بلفظہ۔ اب اصل واقعہ سنئے۔ مولوی احمد مکی صاحب آٹھ برس خدمت بابرکت میں فائز رہے۔ سفر میں وقت تک مکی صاحب حافظ قرآن نہ نوشتہ تھے۔ ما سوال داڑھی منڈانے والوں کی مخالفت کا قرآن تھا یہ کہ مکی صاحب ایک مشتبہ سے داڑھی منڈا اور ناقص کر بڑھانے لگے والو

کی مخالفت ضرور کرتے تھے۔ اس واقعہ کو مکی صاحب کی زبانی سنئے: "میں سب سے پہلے مولوی رشید احمد صاحب گنگوہی کے پاس ۱۳۰۲ھ ماہ جمادی الآخر چودھویں تاریخ کو پہنچا لیکن مولوی گنگوہی صاحب کو میری داڑھی پر اعتراض تھا کیونکہ میں ایک مشت سے زائد داڑھی قطع کراتا اور ایک مشت سے زائد رکھنا پسند کرتا تھا میرا اختلاف گنگوہی صاحب سے اس پر ہو گیا کہ مولوی صاحب شفیع محشر صلی اللہ علیہ وسلم کے مطلق علم غیب کے سرے سے منکر ہی نہیں بلکہ ختم نبوت کی واضح آیت کے بعد بھی کوئی نبی اور بھی ہونا مانتے تھے میں اس ضروریات دین کے انکار کا تحمل نہ کر سکا و دیگر دو مولوی صاحب کی صحبت ان بن ہو گئی۔ یہاں سے واپس ہو کر میں مختلف جگہ گیا اسی فکر میں دوسرا ماہ تھا کہ میں نے غوث زماں حضرت گنج مرادآبادی کا شہرہ سنا فوراً ایک کشش پیدا ہوئی اور حاضر آستانہ شعبان ۱۳۰۲ھ میں ہوا۔ اس وقت ترمذی شریف کا درس شروع ہوا تھا خوبی قسمت سے اجازت شرکت ملی تین ماہ میں ترمذی شریف ختم ہوئی تو مسلم شریف کا آغاز ہوا۔ چار ماہ میں یہ درس ختم ہوا تو فوراً ہی بخاری شریف کی ابتدا ہوئی جو شعبان ۱۳۰۳ھ میں ختم ہوئی درس میں اکثر جید علما شریک رہتے بعض لوگوں نے خواہش سند کی تو ایک دن میں نے بھی عرض کیا جس کو قبول فرمایا لیکن میں منتظر وقت رہا حتیٰ کہ میں ماہ رمضان میں بھوپال جانے لگا تو ۲۸ رمضان المبارک ۱۳۰۳ھ بوقت عصر بعد درس قرآن کریم مجھے سند حدیث سے سرفراز فرما کر ٹوکا انتظام کیا اور رحم کو رخصت بخشی" خود کہئے کہ جس کا واقعہ ہے وہ خود کیا کہہ رہا ہے۔ اس جھوٹ کا اندازہ کیجئے اقول لیسا فوراً پہنچ گئے اور مولانا گنج مرادآبادی سے جا کر سند لے لی۔ لطیفہ۔ اگر اس میں صداقت ہوتی تو تھانوی صاحب کو وہ مکتوب جو مکی صاحب نے گنج مرادآباد سے لکھا تھا آوازہ اعتراض پر شائع کر دینا تھا کہ اس سے واضح ہو جاتا کہ واقعہ کب کا ہے۔ در باز خل زمانی ایسا نہ تھا کہ مکی صاحب کو لوگ واقف نہ ہوتے اور بعض علماء نے بھی مکی صاحب سے ان کے سلسلہ کی سند حدیث و حزب البحر و اوراد میں لی کی جو نور الحسن خاں صاحب نے اپنے رسائل میں شائع کی ہے۔ لیکن ان کے ذاکر و حاضر اشخاص نے داڑھی منڈانے کا کچھ اظہار بھی نہ کیا۔ شان درس حدیث جتنی ارفع تھی وہ اسی کتاب سے ظاہر ہے کہ مجتہدان عصر و محدثین وقت پر زیر جرح سے کیفیت طاری ہو جاتی تھی مولوی شاہ سلیمان صاحب پھلواروی کا مشاہدہ (۲۴۹) دیکھئے روایت ۲۱۲ میں قاری سبق کی کیفیت ملاحظہ کیجئے۔ یہاں ایک واقعہ اور مثالاً پیش کروں گا

(۲۳۱) مولوی نذر حسین صاحب محی الدین نگری مولوی نور احمد صاحب محدث ساکن موضع دیانواں ضلع عظیم آباد پٹنہ دونو صاحبان بغرض زیارت نیاز خدمت ہوئے اور حسب قاعدہ محدثین ملاقات اولی میں حدیث مسلسل بالاولیت کی مولانا سے مولوی نور احمد صاحب نے سند لی جو مولانا شاہ عبد العزیز صاحب علیہ الرحمہ سے مولانا کو پہنچی تھی اس کا اثر مولوی صاحب پر تھا کہ وطن لوٹ کر جانے کے بعد بھی مولوی نور احمد صاحب پر گریہ طاری رہتا اور جو اس وقت حاضر ہوتے ان پر بھی اس کا اثر ہوتا۔ مولوی نذر حسین صاحب اپنے والد کے اس قصہ کے خود ناقل ہیں۔ خود غور کر لیجئے کہ

اس شرف امتیازی سے مشرف محدث اس دور میں کون تھا کہ جس کی دائمی صحبت کا یہ فیض جاری تا قائم ہے یہ جائیگا وہ شخص جو کافی فیض صحبت اٹھائے۔ بحمد اللہ ہمارے پاس مکی صاحب کے شکر وجیاء تک کا حساب موجود ہے کوائف منقولہ تو دوسری چیز ہیں۔

## مجذوب اور غیر منتظم

(۴۳۲) مستحبات پر کڑا ہو جانا یہ ایک ایسی چیز تھانوی صاحب نے لکھی ہے جس سے ان کی ذہنیت بے نقاب ہو گئی ہے تھانوی صاحب اگر اپنے دعوے میں ذرا بھی سچے ہوتے تو جس طرح اور واقعات میں من گھڑت سے کام لیا ہے کہیں پر کوئی ایک صحیح واقعہ ایسا بھی پیش کر دیتے جہاں فرائض و واجبات پر مولانا بابا نے نکیر نہ فرمائی ہوتی۔ کتاب ہذا خود مولانا بابا کے مستحبات کے عمل کی شاہد عادل ہے لیکن تھانوی صاحب اور ان کے ہمنوا بحمد اللہ فرائض و واجبات پر نکیر نہ فرمانے کا جب کوئی واقعہ پیش نہ کر سکے تو واقعات اس طرح بیان کرنا گردن مروڑ کر شروع کئے کہ غلبۂ استغراق ثابت ہو۔ حالانکہ اس میں بھی تھانوی صاحب واحد راوی ہیں۔ کسی حاضر وزائر سے ہزارہا واقعات کرامت کے بعد جذب و استغراق کے غلبہ کا آج تک پتہ ہی نہیں۔ ذیل المراد صفحہ ۹ پر راقم کہ یوں بظاہر مولانا ذرا مغلوب سے تھے صفحہ ۴ پر لکھا کہ حالانکہ مجذوب تھے مگر بات کیسی حکمت کی کہی"۔ ماننا پڑیگا کہ یہ جملہ اس لئے لکھا گیا ہے کہ مولانا بابا کو مجذوب ثابت کیا جائے جس کا واحد مطلب یہ ہے کہ بہت سی بہکی باتوں کی مجذوبانہ بڑ میں یہ حکمت کی بات نکل گئی۔ ہم تو سمجھتے تھے کہ تھانوی صاحب کو سلوک سے کچھ لگاؤ ہو گا مگر اس سے کھل گیا کہ وہ اس چیز سے بھی بے بہرہ ہیں۔ (۴۳۳) صفحہ ۲ ذیل المراد پر راقم کہ مولانا فضل رحمن گنج مرادآبادی علیہ الرحمۃ صاحب کشف تھے مگر کشف دائمی نہیں ہوتا"۔ آگے چل کر اسی کے صفحہ ۶ پر ناقل کہ مولانا کو کشف بہت ہوتا تھا"۔ ہر سطحی نظر والا جانتا ہے کہ لفظ بہت مستلزم دوام ہے۔ فیصلہ فرمایئے کہ تھانوی صاحب کی پہلی بات سچی ہے یا دوسری؟ جو بات بھی سچی مانئے گا ایک غلط ضرور ہوگی پس ایسے متضاد قول والے کی کوئی بات خود مستند نہیں ہو سکتی۔ ذیل دوم مریدین فضل رحمانی کی دنداں شکن تردید پا کر آپ نے دوسرا رنگ بدلا اور ذیل المراد صفحہ ۱۸ پر تسلیم کیا کہ مجذوب صاحب حال تھے"۔ دوسری جگہ تحریر کیا کہ حضرت اقدس گنج مرادآبادی فتاوی کے جواب میں اور تعلیم حدیث شریف وغیرہ میں مفتی محقق اور محدث مدقق تھے"۔ ناظرین پر مخفی نہیں کہ مجذوب صاحب حال مفتی محقق و محدث مدقق ہو ہی نہیں سکتا۔ سلوک کا یہ متفقہ مسئلہ ہے کہ جس سالک کو جتنی قربت حق تعالیٰ ہوگی اتنا ہی اسے استغراق قلبی بحضرۃ حق ہوگا لیکن سالکین کا یہ استغراق قلبی مانع توجہ و التفات نہیں ہوتا اور مجذوبوں کا استغراق مانع توجہ و التفات ہوا کرتا ہے۔ اسی وجہ سے ان پر احکام شرعیہ منطبق نہیں ہوتے (۴۳۴) حضرت غوث زماں مولانا گنج مرادآبادی کی شان اقدس میں مولانا محمد قاسم صاحب یوں رطب اللسان رہا کرتے کہ حضرت مولانا شاہ فضل رحمن رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے بہت سے ٹوپی بدلی اور جامع کمالات صوری و معنوی

ہیں"۔ (۳۳۵) یہ الفاظ حاجی امداد اللہ صاحب مہاجر مکی کے ہیں کہ آپ کی ذات کامل اکمل جامع کمالات صوری و معنوی ہے"۔ فیصلہ فرمائیے کہ مولوی قاسم صاحب و مولوی امداد اللہ صاحب زائد کامل تھے یا تھانوی صاحب۔؟ (۳۳۶) حضرت شیخ سرہندی علامہ مجدد الف ثانی مکتوب ۲۸۵ مقصد اول میں ناقل کہ بعض مجذوب ایسے ہوتے ہیں کہ جو ہر چند راہ سلوک پر آجاتے ہیں اور سلوک سے منازل کو طے کرتے ہیں لیکن ان کی نظر مقام مالوف سے قطع نہیں ہوتی اور فوق کی طرف توجہ پیدا نہیں کرتی اس قسم کے علوم ان کا دامن نہیں چھوڑتے اور اس تصور سے وہ نکل نہیں پاتے اسی واسطے مدارج قرب پر عروج کرنے اور مراتب قدس پر صعود کرنے میں لنگڑے رہتے ہیں"۔ غور کیجئے کہ وہ مجذوب جو بہت سی راہیں طے کر چکے ہوں مگر پھر بھی کمال کو نہیں پہنچتے تو مجذوب صاحب حال ان سے بھی کمتر درجہ میں ہے اور مجذوب صاحب حال سے کمتر درجہ میں مجذوب ہے۔ تیسری دلیل یہ ہے کہ تھانوی صاحب نے لفظ مجذوب تمام جگہ بے اتفاقی کے موقعہ پر ارسال کیا ہے۔ جو ان کی فتنہ نیت کو ظاہر کرتا ہے۔ رہ گئے حکیم مالک پوری ان کا دماغ تو وقف تادورہ ہو اس لئے ان کی بابت گفتگو فضول ہے افسوس یہ دیکھ کر اور بھی ہے کہ بڑی مشکل سے ایک جملہ سوجھا بھی تو وہ مولانا تھانوی کی ملاقات میں مستغرق کی حالت غالب ہو گئی اسی لئے مجذوب لکھ دیا۔ صفحہ ۳ اثبیل المراد۔ لیکن آسمان کا تھوکا الٹا منہ پر آیا یہ ناممکن ہے کہ جس وقت حالت استغراق غالب تھی اسوقت تھانوی صاحب تنہا تھے اور کوئی اس کا مشاہد نہ تھا۔ دوسرے لوگ جو اسوقت تھے وہ کہیں نہ کہیں اسکو نقل فرمایا کرتے۔ لیکن لکھو کھا مریدین میں ایک تھانوی صاحب ہی ایسے نظر باز تھے کہ غلبہ استغراق دیکھ سکے اور ۱۳۰۰ھ سے ۱۳۱۳ھ تک کسی نے یہ غلبہ خواب میں بھی نہ دیکھا۔ لاحول ولا قوۃ۔ حکیم صاحب کا دوسرا بیان ملاحظہ ہو صفحہ ۱۰ اثبیل المراد مجذوبیت اور عاقلیت میں "منافی نہیں بلکہ مجذوبیت خود سنۃ اللہ میں کمال عقل کو مستلزم ہے"۔ غور کیجئے حکیم جی کی اس ذہنی عیاشی کا جواب کیسے دیا جائے سوال کمال عقل کا یہاں ہے کب۔ یہاں تو بحث مجذوب کے نفی کمال سے ہے کہ مجذوب مستغرق۔ مجذوب صاحب حال اور مجذوب متمکن کوئی بھی ہوں سب بقول حضرت مجدد صاحب مراتب قدس پر صعود کرنے میں لنگڑے ہیں پس ایک شیخ کامل کو مجذوب لکھنا نفی کمال کی دلیل اور کھلی ہوئی تنقیص ہے جتنا اسے چھپایا گیا یہ اور بھی عریاں ہوتا گیا۔

**معمول مرشد**

(۳۳۷) ہزاروں لوگ اس کے شاہد ہیں کہ صبح سے شام تک محتاجوں کی خبر گیری مساکین کی امداد۔ آداب وضو۔ آداب مسجد آداب نماز کی فردگذاشت پر تنبیہ۔ درس حدیث تعلیم قرآن و صحت کلام پاک تحقیق معانی و حقائق کے ساتھ فیض رسانی خلق نہ ہوتا یا یہ معمول مرشد تھا کوئی ناقص العقل بھی یہ نہیں کہہ سکتا کہ مجذوب غالب استغراق جس کا پابند شخص عامل رہ سکتا ہے اور نا قدرتی فن کی ظاہری و باطنی روحانی و جسمانی اس آب

و تاب سے صیقل کرسکتا ہے جو مولانا بابا کی شان امتیازی منجانب اللہ تھی (۴۳۸) مولانا بابا علیہ الرحمہ کا امتیاز اسی سے دیکھ لیجئے کہ وہ انسان جامع زوالات کو جامع کمالات صوری و معنوی کہنے کو منع کرتے اور اس کا مصداق ذات رسالت صلی اللہ علیہ وسلم کو فقط سمجھتے ہیں اور تھانوی صاحب گردے کے گرو انسان کو جامع کمالات صوری و معنوی کہتے ہیں

## بندہ خدا کے ذمہ قرض نہیں ہوتا

مولوی تھانوی صاحب نے فرمایا کہ بزرگ بھی منتظم اور غیر منتظم اور دنیادار بھی منتظم اور غیر منتظم دنیا میں دو قسم کے ہوتے ہیں بعضوں کے یہاں انتظام ہوتا ہے اور بعضوں کے یہاں نہیں ہوتا مولانا فضل رحمان صاحب کے یہاں حساب کی کوئی یادداشت نہ تھی۔" نیل المراد صفحہ ۱۷۔ بعدازاں گنگوہی صاحب کے لئے یوں گل افشانی کی کہ اگرچہ مولانا کے یہاں اول اول فاقے ہوئے مگر منتظم بڑے تھے۔" یہ تقابل خود اس کا ثبوت ہے کہ منتظم کو لوگ اچھا سمجھتے ہیں بہ نسبت غیر منتظم کے۔ دوم یہ کہ نیل المراد میں آپ یہ بھی تسلیم کرتے ہیں کہ اقسام پر مقسم کا صادق آنا ضروری ہے۔" پس یہ منتظم کی مدح اور غیر منتظم کی تنقیص ہوئی اور تھانوی صاحب اپنی ہی تقریر سے ملزم بنے۔ دوسرے یہ کہ آپ جس چیز کو حساب کی یادداشت کہتے ہیں وہ متوکلین کے نزدیک پوری دنیاداری ہے۔ کیا کسی بزرگ طریقت کی ایسی مثال پیش کی جاسکتی ہے کہ وہ آمدنی کا بہی خرچ اور حسابات کا روزنامچہ رکھتا ہو۔ اگر آپ کے یہاں پر ایسا ہے وہ قابل سند نہیں۔ رہا فاقہ کا اس میں اول و آخر کا سوال ہی نہیں متوکلین بارگاہ حق کی شان یہ ہے کہ نہ ہونے پر وہ اور بھی مسرور رہتے اور ہونے پر صرف قوت لایموت پر اکتفا کرتے ہیں (۴۳۹) حضرت غوث الاعظم رضی اللہ عنہ کے سال بھر فاقے رہے کیا نعوذ باللہ وہ غیر منتظم تھے۔ بریں عقل و دانش بباید گریست (۴۴۰) صرف ایک واقعہ مثالاً پیش ہے مولوی تجمل حسین صاحب رحمانی ناقل کہ ایک مرتبہ منشی امتیاز علی صاحب رحمانی وزیر بھوپال نے میرے ہاتھ دو سو روپیہ بھیجا میں نے حاضر ہو کر پیش کیا تو مولانا بابا نے بقال کو بلا کر پوچھا کہ تمہارا قرض کتنا ہے اس نے تین سو سے زائد بتائے آپ نے وہ دو سو اس کو دے دیا اسی روز تھوڑی دیر بعد کسی اور رئیس نے سو دو سو روپیہ اور نذر کیا آپ نے بقال کو وہ بھی دے دیا پوچھا کہ اب کتنا رہا بقال نے کچھ کم کر کے پھر قرض بتا دیا۔ مجھ سے نہ رہا گیا عرض کیا کہ یہ کئی بار لے جا چکا ہے اور پھر اتنے کا اتنا ہی بتاتا ہے تو آپ نے فرمایا کہ تم کیا جانو اگر بے ایمانی سے لے گا خدا اسے تباہ کر دیگا چنانچہ بعد وصال جب حاضر ہوا تو وہ بقال تباہ حال اور مکان ویران تھا۔" خود دیکھئے اس سے زائد جامع توکل اور کیا ہو گا۔ کہ اپنی فکر نہیں مگر ادائگی قرض کی فکر ہے دوسرا نکتہ یہ ملاحظہ ہو کہ بہ ہمیں ادائگی قرض مستحب ہے اسیر بھی عمل ہے (۱) اپنے پاس جمع رکھنا (۲) مقروض ہونا (۳) نیک نیتی سے ادا کرنا (۴) نرمی سے معاملہ کرنا ان سب سنتوں پر عمل ہو رہا ہے حسن معاملت سے پوچھنے کا جو حق تھا پوچھا۔ بلکہ نے والا خود رضیت سے بچے تو اس کا بار مولانا بابا نے کیا عائد ہے بلکہ شان توکل دیکھئے اسے بھی خدا کے سپرد کیا۔ اور زائد جیسے جانئے

دواہ نہیں۔ اب سے اگر حساب کی یادداشت نوٹس سے تعبیر کیا جاتا ہے تو یہ کس قدر احمقانہ ہو۔ تفسیر الکتہ لیجیے مولانا بابا کی (۴۴۲) یہ معمول اتفاقی تھی کہ نذر وغیرہ کا پیسہ سب مستحقین و مساکین اور بقال جس سے قرض لیتے دیدیتے خود اس میں کا ایک پیسہ اپنے لئے نہ رکھتے تاکہ مشکوک پیسے سے مامون رہیں اہل ضروریات کی چیزیں بقال سے قرض لی جاتیں تاکہ ان میں بھی کسی قسم کا شائبہ نذر ہے بقال ظاہر ہے کہ مکلف بہ شرع نہ تھا اس لئے اس سے حاصل کردہ چیزیں حلال تھیں۔

## رحمدلی خلقت

(۴۴۳) بلکہ مولانا بابا علیہ الرحمہ کی نظر تو حدیث اِرْحَمُوا مَنْ فِی الْاَرْضِ یَرْحَمْکُمْ مَنْ فِی السَّمَآءِ (اے بندے تو زمین والوں پر رحم کر تو آسمان والا تجھ پر رحم کریگا) پر ہمیشہ رہا کرتی تھی کہ بیرون مسجد جو بازار لگتی اور جس کسی کا سودا نہ بکتا آپ خرید لیتے بسا اوقات کچھ پیسے احساناً زائد بھی دیدیتے۔ لوگ اس آپ کی عادت سے عام طور سے واقف تھے (۴۴۴) مٹی کے ڈھیلے اکثر آپ خرید لیتے اور استنجا و طہارت کا بے حد اہتمام فرماتے (۴۴۵) ارباب حاجت جو بھی سوال کرتے فراخ دلی و خندہ پیشانی سے پورا فرماتے اہل سنی جن لوگوں پر زیادتی سے بیگار لیتے اور وہ آپ کے پاس فریادی آتے تو آپ ان کو اپنے پاس سے پیسہ ادا کرتے (۴۴۶) سخاوت کا یہ عالم تھا کہ نواب قمر الدین عرف ممو میاں ناقل کہ ایک مرتبہ مجھے نماز کی سخت ہدایت مولانا بابا نے فرمائی میں نے عذر کیا کہ دیگر میرے پاس جو کپڑے ہیں طہارت پر قرار نہیں رہتی تو آپ نے بقال سے کپڑا لینے کا حکم دیا اور پوچھا کہ کتنا ہو گا میں نے عرض کیا کہ چالیس پچاس کا لوں گا۔ پھر میں نے بقال سے گھر بھر کے لئے کپڑا لیا جو ننانوے روپیہ کا تھا میں نے بقال سے کہا کہ پچاس روپیہ مولانا بابا کے حساب میں رہے باقی میں دونگا مگر بقال نے حاضر ہو کر شکایت کردی کہ ممو میاں آپ کے نام سے ننانوے روپیہ کا کپڑا لے گئے ہیں مولانا بابا نے فرمایا تم فکر نہ کرو ہم جلد ادا کردیں گے۔ غور کیا آپ نے اس حسن ضبط و شان سخاوت پر (۴۴۷) یہی نواب صاحب ناقل کہ میرے اور برادرم نواب تقی کے لئے پنجوقتہ نماز کی ادائی پر فی کس پانچ پھر مٹھائی مولانا بابا نے مقرر کی مگر ہم ایسے بدبخت تھے کہ ایک وقت نماز میں حاضری دیکر پانچ وقت کی مٹھائی حلوائی سے وصول کر لیتے (۴۴۸) ایک واقعہ نواب صاحب نے یہ بیان کیا کہ ایک دن میری غیر حاضری پر پکڑ ہو گئی مگر میں نے فوراً جوتہ نہ ہونے کا بہانہ کیا کہ ننگے پیر مسجد میں نہ آ سکا کہ آپ خفا ہوں گے مولانا بابا نے ایک موچی سے جوتہ منگا دیا۔ لیکن میں میرے جو تھے ضرورت پر جوتا چھپا دیا اور بعد نماز غل مچایا کہ کوئی بے ایمان میرا جوتہ چرا لے گیا اب نماز کیسے آ دینگے مولانا بابا یہ سنتے ہی جوتہ کی قیمت دلا دیتے اور میں اسی جوتہ کو معاذ اللہ پہن کر پھر چلا آتا (۴۴۹) انسان تو بہر انسان ہی ہے صرف لوگ شاہد ہیں کہ روزانہ عمری پانچ [illegible] کی [illegible] وغیرہ مولانا بابا کو بیرون مسجد ننگے ہی گھر لیتے اور پانچ چار سیر روزانہ غلہ بقال سے آپ ان بالاں کو دلاتے۔ [illegible] کہ حساب کی یادداشت کی حاجت آ پڑی کہ آپ [illegible] تھا کب [illegible] صاحب کی ذات مجموعہ کمالات تقویٰ و مشتبہات

صرف جو استعمال کب ہوتے اگر کوئی لاتا بھی تو وہ تقسیم ہو جاتے۔"

**لطیفہ**

نیل المراد صفحہ ۱۱۔ مولانا گنگوہی نے جو وصیت نامہ لکھا ہے اس میں لکھا ہے کہ بندہ کے ذمہ قرض نہیں ہوا کرتا ہے۔" یہ وہ صریح منافقت ہے کہ منافقت خود تائب ہے (۴۴۹) حضرت زبیر بن عوام پر بائیس لاکھ قرض تھا جس کو حضرت عبداللہ بن زبیر نے ادا کیا اور اس کے حصے عبداللہ بن جعفر اور معاویہ بن ابی سفیان رضوان اللہ تعالیٰ علیہم نے خریدے (۴۵۰) حضرت جابر کے والد حضرت عبداللہ بدری انصاری رضی اللہ عنہما پر قرض تھا جو مالم یکان و ما یکون صلی اللہ علیہ وسلم کی برکت سے ادا ہوا۔ بخاری باب برکۃ الغازی فی مالہ (۴۵۱) حضرت سیدنا فاروق اعظم رضی اللہ عنہ پر قرض تھا (۴۵۲) بخاری میں ہے حضرت عبداللہ بن جعفر طیار رضی اللہ عنہما بے ضرورت قرض لیا کرتے حدیث پیچھے گذری (۴۵۳) مختار دو جہان صلی اللہ علیہ وسلم قرض لیتے حتیٰ کہ بعد وصال بھی آپ کی زرہ مبارک ایک یہودی کے وہاں گروی تھی۔ کتب صحاح میں یہ واقعہ موجود ہے۔ ذرا فرمایئے کہ آپ اپنے گرو اور اس کے چیلے کے لیے کیا حکم کریں گے جو ان صحابہ کرام اور سردار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کو عبدیت سے بھی خارج کر رہے ہیں۔

**تھانوی صاحب اور حساب**

یہ ضرور ہے کہ حساب کی جو لسٹ تھانوی اور گنگوہی صاحب کے وہاں ہے دنیا میں کسی کے پاس نہیں پھر اپنے بڑے منتظم کہ ہر جگہ اپنی بڑائی دکھاتے جب (۱) آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم جملہ بنی آدم کے برابر ہیں۔ براہین قاطعہ صفحہ ۳۔ یہ بھی اپنی فوقیت دکھا نہیں تھا نے کا ایک حساب ہے (۲) حفظ الایمان صفحہ ۸ دریافت طلب امر یہ ہے کہ اس غیب سے مراد بعض غیب ہے یا کل غیب اگر بعض علوم غیبیہ مراد ہیں تو اس میں حضور کی کیا تخصیص ہے ایسا علم غیب تو زید و عمرو بلکہ ہر صبی و مجنون بلکہ جمیع حیوانات و بہائم کے لئے بھی حاصل ہے۔" یہ وہ حساب ہے جس سے شیطان بھی پناہ مانگتا ہے (۳) تھانوی صاحب نے بڑھاپے میں کبیر الزوجی پیر جی کی دختر سے تعلقات پیدا کر کے محبوبہ بنا لیا تو ان کے بھائی نے تھانوی جی کو لکھا کہ آپ نے بڑھاپے میں یہ روگ کیوں دیا اور جی یا ستے کے منجملہ یہ جواب دیا کہ ان کے ایک ملنے والے نے خواب میں دیکھا کہ اشرف علی کے گھر حضرت عائشہ آنے والی ہیں۔ اس کی تعبیر میانے یہ لی کہ میرا کمسن دو شیزہ سے عقد ہو گا۔" الامداد صفر ۱۳۳۵ھ مادر محترم کو خواب میں دیکھ کر شادی کی تعبیر صرف تھانوی جی کا خاصہ امتیازی ہے۔ غور کیجئے یہ حساب ہے اتباع ہوا و لذات نفسانی کا (۴) تھانوی جی کے مرید نے خواب میں لا الہ الا اللہ اشرف علی رسول اللہ پڑھا جاگنے پر خیال ہوا کہ غلط پڑھا گیا تو بحالت بیداری میں بھی وہی الفاظ جاری رہے بالآخر تھانوی جی کو اس نے خط لکھا۔ تھانوی جی ایسے شخص پر نہ حکم شرع جاری کیا نہ آئندہ باز رہنے کی ہدایت کی بلکہ یہ لکھا کہ اس میں تسلی ہے کہ تمہارا پیر متبع سنت ہے۔" الامداد ماہ صفر ۱۳۳۶ھ۔ یہ وہ حساب ہے جس پر استنائیت بھی ختم ہے (۵) تھانوی جی نے ان کے گرو گنگوہی تذکرۃ الرشید حصہ اول صفحہ ۱۳۳ میں مہاجر مکی

بے واسطہ روایت ہوئی تھی۔ (۵۶م) پھر یہ ارشاد فرمایا کہ ہمارے ایک دوست تھے ان کو ایک جن صحابی سے حدیث پہونچی تھی پھر ان سے وہ حدیث ہم کو پہونچی۔

## پھکڑ مانگ

(۵۷م) رتنا شاہ صاحب کا ایک مرید سب سے پھکڑ مانگ لکھاتا پھرتا مگر کوئی نہ لکھتا حتیٰ کہ وہ گنج مراد آباد بھی آیا یہاں کے امراء و زمینداروں نے نقد و جنس سے خدمت کرنا چاہی لیکن اس مرید نے منظور نہ کیا تھا مولانا بابا علیہ الرحمہ بیرون مسجد تشریف لائے اور اس سے فرمایا کہ کیا طلب کرتے ہو اس نے عرض کیا کہ پھکڑ مانگ لکھاتا ہوں کوئی لکھنے والا نہیں تو آپ نے ارشاد فرمایا کہ ہم لکھے دیتے ہیں چنانچہ یہ تحریر فرمایا۔

تو وہ داتا ہے کہ سیری نہیں دینے سے تجھے
نزلت جو دے پھکڑ مانگ سکھایا مجھ کو

فوراً ہی وہ مرید قدموں پر گر پڑا اور عرض کیا کہ میری سیری ہو گئی سمجھا تھا کہ ہندوستان خالی ہے مگر خیال غلط نکلا۔ پھر جب وہ اپنے پیر رتنا شاہ صاحب کے پاس گیا تو انہوں نے مرید کی صورت دیکھتے ہی کہا کہ مولوی مراد آبادی کے سوا پھکڑ مانگ اور کون لکھ سکتا تھا

## دادامیاں صاحب

(۵۸م) مولانا بابا اور دادامیاں رحمۃ اللہ علیہما حقیقت تو یہ ہے کہ لازم و ملزوم تھے جس نے مولانا بابا کو نہ دیکھا ہو تو وہ آپ کو دیکھ لیتا۔ بحمد اللہ دادامیاں صاحب علیہ الرحمہ اسی وہبی نسبت محمدی کے حامل بڑے متبع سنت عالم باعمل تھے آپ کی ولایت احسانی بھی مولانا بابا کی ولایت احسانی کی مانند تھی۔ (۵۹م) حضرت غوث زماں مولانا شاہ فضل رحمٰن صاحب قدس سرہٗ کی ولایت احسانی میں ترک دنیاداری کا حصہ غالب تھا لیکن قیوم دوراں حضرت مولانا احمد میاں صاحب نور اللہ مرقدہٗ کی ولایت احسانی دنیاداری کے ساتھ ہوتے ہوئے بھی ایک تارک کی طرح تھی مشاہدہ صادق ہے کہ آپ کے دور میں فتوحات کی وہ کثرت تھی جو پہلے نہ تھی لیکن جود و سخا و داد و دہش میں آپ بہت بیش از بیش تھے۔ آپ کا بھی اپنے والد ماجد کی طرح اسی انتقال سے یقین و دین تھا تبدیل ملک سے تبدیل حال چونکہ ہو جاتی ہے اس لئے آپ بھی اشیاء ضرورت انتقال سے لیتے۔ (۶۰م) دادامیاں جب پڑھنے تشریف لاتے تو مولانا بابا فرماتے کہ خیر پڑھو مگر تم تو یوں ہی پڑھ جاؤ گے۔ ظاہر ہے کہ جو ذات مولانا بابا اور حضرت مرشد رحمۃ اللہ علیہما کی توجہات مخصوصہ میں پرورش پائے اسے من جانب اللہ علوم و نسبت وہبی سے سرفرازی ہو تو اس کے علو مدارج کا کیا ٹھکانا ہے۔

## توجہات آفاقی

(۶۱م) دادامیاں نے صغر سنی میں حضرت مرزا مظہر جان جاناں علیہ الرحمہ کو خواب میں دیکھا اور بے تکلف گفتگو کی اس پر مرزا صاحب نے پوچھا کہ یہ لڑکا کس کا ہے کس کی تعلیم سے بہت تیز ہے اسی اثنا میں مولانا بابا تشریف لائے اور کہا کہ لڑکا تو میرا ہے اور تعلیم حضرت خواجہ شاہ محمد آفاق صاحب علیہ الرحمہ کی ہے (۶۲م) فقہ و حدیث وغیرہ کی تکمیل دادامیاں نے مولانا بابا سے کی (۶۳م) ابتدا میں مولانا بابا سے دادامیاں نے توجہ طلب کی تو مولانا بابا نے حسب عادت بے پروائی برتی تو دادامیاں نے حضرت مرشد دہلوی علیہ الرحمہ کو خواب میں دیکھا فرماتے جب تم کہیں توجہ دونگا اسی روز سے مولانا بابا کا بھی التفات تام دادامیاں پر کلی طور سے مبذول ہو گیا اور ترقی تامہ ہونے لگی

## حضوری رسالت

(۶۴م) بچپن ہی میں دادامیاں کو ایک بار سرور دو جہاں صلی اللہ علیہ وسلم کی حضوری میں ایسا استغراق ہو گیا کہ کسی سے نہ بات کرتے نہ کھاتے پیتے دادامیاں کی والدہ صاحبہ یہ حال دیکھ کر بہت رنجیدہ ہوئیں تو مولانا بابا نے فرمایا کہ گھبراؤ مت چنانچہ تین روز بعد اس حال سے افاقہ ہو گیا۔ (۶۵م)

ایک بار دادا میاں علیہ الرحمہ نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھا فرماتے ہیں کہ میں اپنا لعاب دہن تیرے منہ میں ڈالوں گا
(۶۶۶م) دادا میاں نے فرمایا کہ یہ اللہ تعالیٰ کا کرم ہے کہ اس نے ہم کو معاملات حشر و نشر وغیرہ سب دکھلائے۔ علاوے ترتیب روایت سے ظاہر ہے۔

## کرامت

(۶۶۷م) ایک بار دادا میاں سنبھل مراد آباد تشریف لے گئے وہاں کے بعض صاحب ادراک لوگ بھی ایک مزار کی بابت کچھ معلوم نہ کر سکے تھے چنانچہ آپ کو اس مزار پر لے گئے آپ نے فوراً ہی فرمایا کہ اس شخص نے زہر کھا کر انتقال کیا ہے اب لوگوں نے تحقیقات کی تو واقعہ یہی نکلا۔

## کمال روحانی

(۶۶۸م) میکو لال نے حضرت مرشد دہلوی کو دیکھا تھا اور حضرت پیر علی شاہ کے مرید اور نظر یافتہ تھے ان کی یہ استعداد تھی کہ بالنسبت کی صورت دیکھتے ہی اس کا مقام بتا دیتے اور سب پر غالب آجاتے ایک مجلس میں دادا میاں صاحب علیہ الرحمہ اور ان کا سامنا ہو گیا تو میکو لال نے دل ہی دل میں تصرف کرنا شروع کیا دادا میاں نے بھی یہ دیکھ کر خوش آمدید کہا اور مراقب ہو گئے تھوڑی ہی دیر میں میکو لال ایسے بیہوش ہو کر گرے کہ دو حصہ شب تک ہوش نہ رہا اور ڈھائی دن تک تمام بدن میں رعشہ رہا۔

## مستجاب الدعواتی

(۶۶۹م) ان کمالات عالیہ کے باوجود اللہ تعالیٰ نے دادا میاں کو مستجاب الدعواتی بھی ممتاز طور پر عطا کی تھی۔

## لطیفہ

(۶۷۰م) دادا میاں علیہ الرحمہ کا ارشاد ہے کہ جس کے کلام میں تاثیر نہیں اس کی توجہ میں بھی تاثیر نہیں۔

## سیدو میاں صاحب

(۶۷۱م) مولانا بابا نے ارشاد فرمایا کہ ہمارے ایک لڑکے تھے جو مجذوب پیدا ہوئے جب فرشتے ان کی روح قبض کرنے کو آئے تو انہوں نے کہا ہم نہیں چلتے میرے لڑکے (دادا میاں) نے مجھ سے آکر کہا کہ بابا دیکھو فرشتوں سے یہ کیا کہہ رہے ہیں۔ میں سمجھ گیا اور ان کو سمجھایا اللہ تعالیٰ بلا رہا ہے اسی وقت وہ چپ ہو گئے اور روح نکل گئی۔ (۶۷۲م) اصل نام سید محمد عرف سیدو میاں نام تھا۔ ایک دن آپ نے بچوں کی طرح ایک چھوٹی دیوار پر گھوڑے کی طرح چڑھ کر اس سے کہا چل میرے گھوڑے چل تو وہ دیوار گھوڑے کی طرح قدم چلی۔ مولانا بابا کو جب اس کی اطلاع ہوئی تو آپ نے اس کمسن بچے سے ارشاد فرمایا کہ تم نے تو درویشی کا راز فاش کر دیا یہاں تمہارا کیا کام چند روز میں کمسنی میں وصال ہو گیا۔

## کرامت آفاقی

(۶۷۳م) دادا میاں علیہ الرحمہ نے فرمایا کہ ایک بیمار کو حضرت مرشد علیہ الرحمہ کی خدمت میں لائے تو حضرت مرشد نے اس مریض کا مرض ایک بکرے پر ڈال دیا بکرا گر کر مر گیا اور بیمار کو صحت ہو گئی (۶۷۴م) حضرت مرشد علیہ الرحمہ شاہ ابو سعید علیہ الرحمہ کو اپنا بیٹا فرمایا کرتے جب ٹونک میں شاہ صاحب کا وصال ہوا تو یہاں حضرت مرشد کی آنکھ سے آنسو جاری ہو گئے لوگوں نے سبب دریافت کیا تو فرمایا فرد من لوگے پھر معلوم ہوا کہ شاہ صاحب کا اسی وقت وصال ہوا تھا۔ (۶۷۵م) مولانا بابا نے ارشاد فرمایا کہ بہت سے اولیاء اللہ ایسے بھی گزرے جو یہ چاہتے تھے کہ بعد وصال ان کو کوئی معلوم نہ کرے کہ کہاں مدفون ہیں چنانچہ ہمارے مرشد کا بھی یہی خیال

تھا لیکن آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ منظور نہ فرمایا اور یہ چاہا کہ دنیا ہی میں رہیں۔ خود آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے بھی اس خیال کے امت پر اللہ تعالیٰ کا رحم ہے دنیا میں رہنا پسند فرمایا۔

## خدمت مرشد

(۴۰۶) مولانا بابا نے دوران تذکرہ فرمایا کہ حضرت مرشد جب کبھی بیمار ہوتے تو میں حکیم کے یہاں آپ کا قارورہ لے جاتا تو حضرت مرشد بہت خوش ہوتے پھر یہ پڑھا ہے

اے شہ آفاق شیریں داشتی ۔ ما بازگو از من نشاں بے نشاں

(۴۰۷) مولانا بابا نے فرمایا کہ حضرت مرشد کے خلیفہ نے شب برات میں دیکھ لیا کہ حضرت مرشد کی عمر ہو چکی انہوں نے مجھ سے بیان کیا میں نے حضرت مرشد سے عرض کیا کہ میری عمر حاضر ہے تو آپ بہت خوش ہوئے۔ سو اور دو برس قبول فرمائے یہ میری عمر جو زائد ہوئی ہے اسی کی برکت ہے شریعت میں ایسا درست ہے بزرگوں نے ایسا کیا ہے۔ (۴۰۸) پھر آپ نے یہ کرامت بیان فرمائی کہ ہمارے مرشد جو خلیفہ دوم رضی اللہ عنہ کی اولاد خاص میں ہیں ایک مرتبہ تشریف فرما تھے کہ یکایک حضرت مرشد کی پشت مبارک سے خون بہنے لگا لوگ متحیر ہوئے مگر آپ نے اظہار نہ فرمایا اور اپنا لعاب دہن اس پر لگا لیا خدا کی شان دیکھو گویا کچھ نہ تھا تھوڑے دن بعد حضرت مرشد کا ایک مرید حاضر خدمت ہوا اور بتایا کہ میں فلاں مقام پر نوکر تھا لڑائی کے موقع ایک شخص نے مجھے بھالا مارا تو میں نے دیکھا کہ حضرت مرشد نے اس کو اپنی پشت پر لے لیا۔

## شاہ عبدالقادر صاحب

(۴۰۹) مولانا بابا نے فرمایا کہ حضرت شاہ عبدالعزیز صاحب و حضرت شاہ رفیع الدین صاحب سب متقی و صلحائے وقت تھے مگر شاہ عبدالقادر صاحب بڑے بالنسبت تھے ایک مرزا صاحب سے رات کو جا کر توجہ لیا کرتے ان کے دادا شاہ عبدالرحیم صاحب رحمۃ اللہ علیہم سب سے بڑھے ہوئے تھے۔ ایک بزرگ نے دیکھا کہ شاہ عبدالقادر صاحب کے آس پاس جو پانچ کوس تک مدفون ہوگا مغفور ہو گا۔ (۴۱۰) پھر ارشاد فرمایا کہ میں نے ان کا زمانہ تو پایا ملاقات نہ ہو سکی میں شاہ صاحب کے وصال کے بعد پہنچ گیا اسی طرح خواجہ میر درد صاحب علیہ الرحمۃ کا زمانہ تو پایا مگر ملاقات نہ ہو سکی۔ بڑے بالنسبت تھے۔

## فضیلت صحابہ

(۴۱۱) مولانا بابا نے فرمایا کہ ایک شخص ایک بزرگ کی خدمت میں بارہ برس رہے گو عالم فاضل تھے مگر کچھ حاصل نہ ہوا ایک دن انہوں نے پیر صاحب سے کہا کہ میں اتنی مدت سے خدمت میں ہوں کچھ بھی نہ ہوا پیر صاحب نے کہا کہ تم کو کسی صحابی کے ساتھ کسی طرح کا خیال تو نہیں اس نے کہا صرف یہ خیال ہے کہ حضرت مرتضیٰ خلیفہ اول کیوں نہ ہوئے ان کے پیر نے کہا کہ حضرت صدیق اکبر خلیفہ اول کو تو خود آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی حیات میں خلیفہ (امام نماز) کیا اس شخص نے دل سے توبہ کی اسی شب میں ان کو وہ بات حاصل ہو گئی پھر فرمایا ابوبکر و عمر سمی و بصری ہیں نیز حُبُّ اَبِی بَکْرٍ وَّ عُمَرَ اِیْمَانٌ وَّ بُغْضُهُمَا نِفَاقٌ حدیث نسائی۔ (۴۱۲) اثنائے مناقب خلیفہ دوم رضی اللہ عنہ مولانا بابا نے فرمایا کہ جب فاروق اعظم رضی اللہ عنہ کا انتقال ہونے لگا تو آپ نے حضرت عثمان غنی اور حضرت علی مشکل کشا رضی اللہ عنہما سے فرمایا کہ مجھ پر چالیس ہزار کا قرض ہے تم ادا کر دینا ہر دو حضرات نے منظور کیا بعد وصال خلیفہ دوم مدینہ طیبہ کی وہ زمین جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے آپ کو دی تھی فروخت کی گئی تو اس میں اتنی برکت ہوئی کہ وہ اسی ہزار کو فروخت ہوئی یہ فاروق اعظم کی کرامت تھی کہ چالیس ہزار ادا ہو کے بچ گئے۔

## بارش فیوض

(۴۴۳) مولانا بابا نے ارشاد فرمایا کہ جو ہماری طرف متوجہ ہوگا برابر اس کو ہم سے فیض پہونچیگا۔ پھر فرمایا کہ جو کچھ ہم بات کرتے ہیں یہ بھی حسب حال توجہ ہوتی ہے چنانچہ آپ کا یہ معمول تھا کہ آپ ہر شخص سے حسب استعداد ایسی بات فرمایا کرتے جس سے اس کو فیض ہو جاتا۔ (۴۴۴) ایک بار ایک ماسٹر ساکن آرہ حاضر خدمت ہوئے وہ ایک اسکول میں انگریزی پڑھاتے تھے انہیں خطرہ ہوا کہ انگریزی پڑھانے کا سوال کہیں نہ ہو جائے جب وہ حاضر ہوئے تو مولانا بابا نے فرمایا کہ انگریزی پڑھاتے ہو تو بے جا کیا ہے اور گفتگو ہوتے ہوتے ماسٹر صاحب کو فیض آنا شروع ہو گیا۔ اصطلاح صوفیہ میں اس کو لسانی توجہ کہتے ہیں۔

## فیض صحبت

(۴۴۵) ایک سخت غیر مقلد مولوی محمد ابراہیم ساکن آرہ حاضر خدمت ہوئے نماز ہوئی تو انہوں نے اکبری تکبیر کہی لوگوں نے غل مچایا کہ یہ تو بازار غیر مقلد ہے تو مولانا بابا نے منع فرمایا کہ کچھ مت کہو پھر آپ کی فیض صحبت کا ایسا اثر ہوا کہ وہ مقلد ہو کر صوفی المشرب ہو گئے تو وہ ابراہیم صاحب مولوی سید محمد علی صاحب رحمانی مونگیری سے کہا کہ عالم رویا میں دربار رسالت میں میری حاضری ہوئی تو امام اعظم علیہ الرحمۃ بھی وہاں تشریف فرما دیکھا کہ میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ تم امام صاحب سے اپنا قصور معاف کراؤ چنانچہ میں نے امام صاحب کے قدموں پر گر کر معافی مانگی۔ ذرا غور کیجئے اس علوئے نسبت پر کہ کس عمدگی سے اصلاح فرمائی کہ فلاح دارین میسر ہو گئی۔ ابراہیم صاحب وہ وہابی رہے تھے کہ سب ہو گیا سمجھ لیجئے کہ احمد کی صاحب آٹھ برس رہ کر گیا کچھ تو بہرے گئے ہونگے۔

## حسن توکل

(۴۴۶) مولانا بابا کو کانپور میں کسی رئیس نے ایک بیش قیمت پر تکلف عبا اور ایک مرد کلام پاک نہایت شمار دس روپیہ کا پیش کیا جب شاہ غلام رسول صاحب کانپوری سے مولانا بابا کی ملاقات ہوئی تو آپ نے شاہ صاحب سے فرمایا کہ چونکہ آپ کپڑا پر تکلف پہنتے ہیں اس لئے یہ عبا بھی آپ لے لیجئے اور یہ مطہر کلام پاک بھی۔ شاہ صاحب نے جیسے ہی دیکھا ہی کہا کہ در اصل توکل اس کو کہتے ہیں۔ (۴۴۷) فرمایا کہ روپیہ کو آگ ہی رکھو تو اس کو بھی آگ ہر جانا پھکا دینا ہو جاتا ہے یہی مثال اولیاء اللہ کی ہے

گفتۂ او گفتۂ اللہ بود ٭ گرچہ از حلقوم عبد اللہ بود

(۴۴۸) یہ آپ کی مخصوص کرامت تھی کہ آپ جس کسی کو بھی جو کچھ تحریر فرماتے وہ تعمیل بجنسہ کرتا والیان ملک بھی جیسے احترام سے حکم بجا لاتے عرب لوگ سائل ہوتے تو آپ ان کا احترام فرماتے۔ ایک مرتبہ ایک عرب گئے اور کچھ رقم کے طالب ہوئے آپ نے ایک ایسے شخص سے جس کا ماہواری مشاہرہ تیس روپیہ تھا فرمایا کہ ان عرب کو تیس روپیہ دے دو اس شخص کو فراہمی رقم میں دیر ہوئی تو عرب ان سے لڑنے لگے یہ خبر دادا میاں علیہ الرحمۃ کو پہونچی تو آپ کو برا لگا اور والد بزرگوار سے عرض کیا کہ بابا یہ عرب لوگ پیشہ ور مکاری کرتے ہیں آپ سے جو کچھ لیتے ہیں اس لئے مولانا بابا نے فرمایا کہ بیٹا ہم سے یہ نہیں ہو سکتا کہ سر زمین پیغمبر صاحب صلی اللہ علیہ وسلم کے لوگ آئیں اور ہم ان کی خاطر نہ کریں آپ کی شان یہی تھی سے

بلا فیض تو استادہ بعجز و نیاز ٭ رومی و طوسی و ہندی و مکی و حلبی

یہ پاس حرمت بھی عدیم المثال ہے (۴۴۹) اسی طرح آداب حبیب عربی صلی اللہ علیہ وسلم میں بھی مولانا بابا ممتاز تھے ایک بار سرکے پرے ایک انگرکھا نا گزار کر سے

ذرا دل میں اے فکر دو عالم ٭ خیال یار یہاں ٹھہرا ہوا ہے

